786

## Team of Misbahi Library

| Names | Contact N |
|---|---|
| Md Khubaib Raza Misbahi | 9984903158 |
| Md Asjad Raza Misbahi | 8948518993 |
| Md Ahmad Ali Misbahi | 9920278913 |
| Md Abdur Rahman Misbahi | 8009186120 |

## Creator :

Md Saif Khan Misbahi
8081414883

## Date

22-10-2019 / 22-02-1441

Scanned by CamScanner

اشاعت — سنہ ۱۹۹۷ء

شک — ۱۹۱۹

مجلس تخلیق کار

مدیر — بیسک شکشا پریشد اُتر پردیش

کنوینر — شری گوری شنکر مصرا۔ پرنسپل

راجیہ شکشا سنستھان اتر پردیش

صلاح کار — شری مایا شنکر لال

مترجمین — شری ملک مختار، شری ستیش چندر تیاگی

تبصرہ نگار — شری اطہر حسین

نمائندہ پریشد — شری وصی اختر تمان اختر

تصویر کشی و اشاعت — پاٹھیہ پستک وبھاگ

شکشا ندیشالیہ بیسک اُتر پردیش

شائع کردہ:۔



© اُتر پردیش سرکار/ منڈل: فیض آباد



اُتر پردیش سرکار سے منظور شدہ ۶۰ جی ایس ایم کاغذ پر

دکورہ ۷۵ جی۔ ایس۔ ایم کاغذ پر چھاپی گئی۔




درجہ اوّل کے لئے حساب کا کام "بیسک اُردو ریڈر حصہ اوّل" میں شامل ہے۔ درجہ ۲ کے لئے "بیسک حساب حصہ دوم" نکل چکی ہے۔ یہ کتاب درجہ ۳ کے لئے لکھی گئی ہے۔ ان کتابوں کی ترتیب و تصنیف میں بنیادی تعلیم کے اصول اور علم حساب کی تعلیم پر جدید ترین نظریات اور خیالات کا لحاظ رکھا گیا ہے۔

مضمون کو دلچسپ اور آسان بنانے کے لئے اس میں ترتیب اور توازن کا خاص خیال رکھا گیا ہے اور مناسب جگہوں پر تصویروں کا استعمال کیا گیا ہے۔ سوالات بچوں کے تجربات اور ماحول کے مطابق رکھے گئے ہیں۔ عمل سکھانے اور مشق کرانے کے عمل سے متعلق تمام بنیادی باتوں سے اچھی طرح واقف کرا دیا گیا ہے۔

کتاب میں استاد کیلئے ہدایات بھی دیے گئے ہیں۔ اُمید ہے کہ وہ اس سے مستفید ہوں گے ضرورت کے مطابق اُستاد مشق کے لئے اور سوالات بنالیں۔ نیا سبق پڑھانے سے پہلے پچھلے سبق سے متعلق سوالات کو دُہرالینا ضروری ہے۔ زبانی مشق سبق کا ایک اہم جزو ہونا چاہئے۔

بچوں کا مفاد پیشِ نظر رکھنے والے مدرسین اور ٹریننگ کالجوں کے اساتذہ مُصنفوں اور ناشروں نے اس کتاب کو کاوشوں سے تیار کیا ہے۔ بیسک شکشا پریشد اُتر پردیش بالخصوص راجیہ شکشک انوسندھان اور پرشکچھن پریشد اُتر پردیش کا مشکور ہے جس نے قابلِ تعظیم خیالات سے کتاب کو تشکیل دینے میں تعاون کیا ہے۔ اُمید ہے کہ یہ ترمیم شدہ اڈیشن طلبا کیلئے زیادہ مفید اور دلچسپ ثابت ہوگا۔

بیسک شکشا پریشد اتر پردیش



Scanned by CamScanner

# اکائی - ۱

# چار ہندسوں تک کی گنتیاں

۱- پچھلے کام کا دہرانا

نیچے لکھی گنتیوں کو پڑھو

(الف) ۵۹ ، ۸۷ ، ۹۵

(ب) ۲۰۹ ، ۶۸۹ ، ۸۶۹

۲- نیچے لکھی گنتیوں کو ہندسوں میں لکھو۔

چار سو انچاس، چھ سو اٹھائیس، سات سو اٹھہتر،

آٹھ سو پچھتر

۳- مندرجہ ذیل گنتیوں کو الفاظ میں لکھو۔

۵۶۹ ، ۶۹۶ ، ۷۳۹

۴- مثال دیکھ کر خالی جگہ [ ] بھرو۔

۶۴۵ = [۶] سیکڑے [۴] دہائیاں [۵] اکائیاں

(الف) ۵۷۳ = [ ] سیکڑے [ ] دہائیاں [ ] اکائیاں

(ب) ۴۷۸ = [ ] سیکڑے [ ] دہائیاں [ ] اکائیاں



Scanned by CamScanner

۵- خالی جگہ [ ] بھرو

۴۹۵ = [۴۰۰] + [۹۰] + [۵]

(الف) ۶۳۴ = [۶۰۰] + [۳۰] + [۴]

(ب) ۷۸۱ = [۷۰۰] + [۸۰] + [۱]

۶- خالی جگہ [ ] میں لکھو

(الف) ۵۰۰ + ۱۰ + ۰ = [۵۱۰]

(ب) ۶۰۰ + ۵۰ + ۷ = [ ]

(ج) ۳۰۰ + ۳۰ + ۳ = [ ]

۷- خالی جگہ [ ] میں بنی گنتی لکھو۔

(الف) ۲ سیکڑے + ۳ دہائیاں + ۵ اکائیاں = [۲۳۵]

(ب) ۴ سیکڑے + ۰ دہائی + ۷ اکائیاں = [ ]

(ج) ۸ سیکڑے + ۶ دہائیاں + ۰ اکائی = [ ]

۸- نیچے لکھی گنتیوں میں کون سی گنتی چھوٹی ہے۔

(الف) ۳۴۷ اور ۴۳۷ میں [۳۴۷] چھوٹی ہے۔

(ب) ۵۷۸ اور ۵۸۷ میں [ ] چھوٹی ہے۔

(ج) ۸۸۹ اور ۸۹۸ میں [ ] چھوٹی ہے۔

Scanned by CamScanner

۹۔ کون گنتی سب سے بڑی ہے۔

(الف) ۷۵۶ ، ۷۶۵ ، ۶۷۵ میں ☐ سب سے بڑی ہے۔

(ب) ۵۶۹ ، ۵۹۶ ، ۶۹۵ میں ☐ سب سے بڑی ہے۔

(ج) [illegible] ، ۸۷۵ ، ۸۵۷ میں ☐ سب سے بڑی ہے۔

۱۰۔ خالی جگہ ☐ میں 'چھوٹی' یا 'بڑی' لکھو۔

(الف) ۶۵۷ ☐ ہے ۶۷۵ سے

(ب) ۶۹۶ ☐ ہے ۹۶۶ سے

(ج) ۸۹۳ ☐ ہے ۳۹۸ سے

۱۱۔ مثال دیتے ہوئے پانچ - پانچ جوڑتے ہوئے آگے کی چار گنتیاں لکھو۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰۵ | ۲۱۰ | ۲۱۵ | ۲۲۰ | ۲۲۵ |
| (الف) ۳۲۳ | | | | |
| (ب) ۷۴۱ | | | | |

۱۱۔ دس - دس جوڑتے ہوئے آگے کی تین گنتیاں لکھو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| (الف) ۵۳۶ | | | |
| (ب) ۶۳۴ | | | |



Scanned by CamScanner

## چار ہندسوں تک کی گنتیاں :

دیکھو۔



۱۰ اکائیاں






۱ دہائی

۱۰ اکائیوں سے ایک دہائی بنتی ہے

یا ۱۰ اکائیاں = ۱ دہائی

دیکھو۔



۱۰ دہائیاں

وہی ہے جو



۱ سیکڑا

۱۰ دہائیوں سے ۱ سیکڑا بنتا ہے

یا ۱۰ دہائیاں = ۱ سیکڑا



Scanned by CamScanner

دیکھو۔



دکھاتے ہیں







۱ ہزار

۱۰ سیکڑے

۱۰ سیکڑے سے ۱ ہزار بنتا ہے

یا ۱۰ سیکڑے = ۱ ہزار

ہم ایک ہزار کو ۱۰۰۰ لکھتے ہیں

دیکھو۔

۱۰۰۰ ایک ہزار

۲۰۰۰ دو ہزار

۳۰۰۰ تین ہزار

۴۰۰۰ چار ہزار

۵۰۰۰ پانچ ہزار

۶۰۰۰ چھ ہزار

۷۰۰۰ سات ہزار

۸۰۰۰ آٹھ ہزار

۹۰۰۰ نو ہزار

Scanned by CamScanner

ب ہم گنتیوں کو ابیکس (Abex) پر دیکھیں گے۔













Scanned by CamScanner



اکائی دہائی سیکڑا ہزار

۱۰ سیکڑا

وہی ہے جو



اکائی دہائی سیکڑا ہزار

۱ ہزار





اکائی دہائی سیکڑا ہزار

۲۰۰۰

دو ہزار



اکائی دہائی سیکڑا ہزار

۳۰۰۰

تین ہزار



اکائی دہائی سیکڑا ہزار

۴۰۰۰

چار ہزار



Scanned by CamScanner

اسی طرح ایبکس (Abex) پر ۵۰۰، ۶۰۰، ۷۰۰
۸۰۰ اور ۹۰۰ دکھائے جا سکتے ہیں۔
دیکھو۔

۹ + ۱ = ۱۰

اور

۹۹ + ۱ = ۱۰۰

۹۹۹ میں ۱ جوڑنے پر کیا ملتا ہے؟

| |
|---:|
| ۹۹۹ |
| ۱ + |
| ۱۰۰۰ |

اس طرح ۹۹۹ میں ۱ جوڑنے پر ۱۰۰۰ آتا ہے۔ اوپر دی ہوئی مثالوں میں تم کیا دیکھتے ہو؟
دیکھو۔
۹ سے زیادہ گنتی دس کو لکھنے میں ہم اکائی کی جگہ کے بائیں دہائی کی نئی جگہ کو کھولتے ہیں اور اس جگہ پر ۱ اور اکائی کی جگہ پر صفر لکھتے ہیں (۱۰)
۹۹ سے ۱ زیادہ والی گنتی سو کو لکھنے میں ہم دہائی کی جگہ کے بائیں طرف سیکڑے کی نئی جگہ کھولتے ہیں اور اس

جگہ پر ۱ لکھ کر دائیں طرف دہائی اور اکائی کی جگہ پر دو صفر لکھتے ہیں (۱۰۰)

۹۹۹ سے ازیادہ والی گنتی ۱ ہزار کو لکھنے میں ہم سیکڑے کی جگہ کے بائیں طرف ہزار کی نئی جگہ کھولتے ہیں اور اس کی جگہ پر ۱ لکھ کر دائیں طرف تین جگہوں ۔ سیکڑا ، دہائی اور اکائی پر تین صفر لکھتے ہیں ۔ (۱۰۰۰)

دیکھو ۔

۹ ایک ہندسے کی سب سے بڑی گنتی ہے ۔

۹ سے ازیادہ ۹ + ۱ = ۱۰ دو ہندسوں کی سب سے چھوٹی گنتی ہے ۔

۹۹ دو ہندسوں کی سب سے بڑی گنتی ہے ۔

۹۹ سے ازیادہ ۹۹ + ۱ = ۱۰۰ تین ہندسوں کی سب سے چھوٹی گنتی ہے ۔

اسی طرح ۹۹۹ تین ہندسوں کی سب سے بڑی گنتی ہے۔

۹۹۹ سے ازیادہ ۹۹۹ + ۱ = ۱۰۰۰ چار ہندسوں کی سب سے چھوٹی گنتی ہے ۔

آؤ ہم یاد کریں کہ ۱۰۰ سے بڑی گنتیاں کیسے بنائی گئیں ۔

Scanned by CamScanner

۱۰۱ = ۱۰۰ + ۱ = ایک سو ایک

۱۰۲ = ۱۰۰ + ۲ = ایک سو دو

۱۰۳ = ۱۰۰ + ۳ = ایک سو تین

— — — — — — — — —

— — — — — — — — —

— — — — — — — — —

اسی طرح ایک ایک جوڑتے ہوئے ۹۹۹ تک کی گنتیاں بنتی ہیں۔ ۹۹۹ کے آگے کی گنتیاں ہم نیچے لکھے طریقے سے بناتے ہیں۔

| کیسے ہم لکھتے ہیں؟ | کیسے ہم پڑھتے ہیں؟ |
| --- | --- |
| ۱۰۰۰ | ایک ہزار |
| ۱۰۰۱ | ایک ہزار ایک |
| ——— | ——— |
| ۱۰۰۹ | ایک ہزار نو |
| ۱۰۱۰ | ایک ہزار دس |
| ——— | ——— |
| ۱۰۹۹ | ایک ہزار ننانوے |
| ۱۱۰۰ | ایک ہزار ایک سو |
| ——— | ——— |
| ۱۱۰۹ | ایک ہزار ایک سو نو |
| ۱۱۱۰ | ایک ہزار ایک سو دس |



Scanned by CamScanner

| | |
|---|---|
| ۱۱۹۹ | ایک ہزار ایک سو ننانوے |
| ۱۲۹۹ | ایک ہزار دو سو ننانوے |
| ۲۰۰۰ | دو ہزار |
| ۲۰۰۱ | دو ہزار ایک |
| ۹۹۹۹ | نو ہزار نو سو ننانوے |

## مشق ۱۰

۱۔ مندرجہ ذیل کو ہندسوں میں لکھو۔

(الف) ۶ ہزار ۲ سیکڑے ۴ دہائیاں ۵ اکائیاں

(ب) ۵ ہزار ۳ سیکڑے ۲ دہائیاں

(ج) ۷ ہزار ۸ اکائیاں

۔ خالی جگہ [ ] بھرو۔

(الف) ۳۰۴۵

[۳] ہزار [۰] سیکڑا [۴] دہائیاں [۵] اکائیاں

(ب) ۵۳۰۸

[۵] ہزار [۳] سیکڑے [۰] دہائی [۸] اکائیاں

(ج) ۶۷۳۰

[۶] ہزار [۷] سیکڑے [۳] دہائیاں [۰] اکائی



Scanned by CamScanner

۳۔ نیچے لکھی گنتیوں کو ہندسوں میں لکھو۔

(الف) تین ہزار پانچ سو نواسی ............

(ب) سات ہزار پینسٹھ ............

(ج) نو ہزار تین سو ساٹھ ............

۴۔ (الف) نیچے ایک ایک جوڑتے ہوئے تین گنتیاں لکھی ہیں
اسی طرح آگے کی چار گنتیوں کو لکھو۔

۴۳۴۵ ، ۴۳۴۶ ، ۴۳۴۷

........ ........ ........ ........

(ب) نیچے دس۔ دس جوڑتے ہوئے تین گنتیاں لکھی ہیں۔
اسی طرح آگے کی چار گنتیوں کو لکھو۔

۴۳۰۶ ، ۴۳۱۶ ، ۴۳۲۶

........ ........ ........ ........

۵۔ نیچے لکھی گنتیوں کو لفظوں میں لکھو۔

(الف) ۷۹۵۹ ساٹ ہزار نو سو انسٹھ

(ب) ۳۰۴۷ ....................

(ج) ۵۰۰۷ ....................

۶۔ نیچے ۳۴۱۶ سے ۳۴۲۰ تک گنتیاں سلسلہ وار لکھی گئی ہیں۔

۳۴۱۶ ، ۳۴۱۷ ، ۳۴۱۸ ، ۳۴۱۹ ، ۳۴۲۰

Scanned by CamScanner

اسی طرح سلسلہ وار گنتیاں لکھو۔

(الف) ۵۰۴۳ سے ۵۰۴۷ تک

........ ........ ........ ........ ........

(ب) ۵۶۸۰ سے ۵۶۸۴ تک

........ ........ ........ ........ ........

۷۔ ۳۵۹۹ سے ۳۵۹۵ تک گنتیاں ایک ایک گھٹاتے ہوئے سلسلہ وار لکھی گئی ہیں۔

۳۵۹۹، ۳۵۹۸، ۳۵۹۷، ۳۵۹۶، ۳۵۹۵

اسی طرح ایک ایک گھٹاتے ہوئے نیچے گنتیاں لکھیے۔

(الف) ۴۰۰۲ سے ۳۹۹۸ تک

..۴۰۰۱.. ..۴۰۰۰.. ..۳۹۹۹.. ..۳۹۹۸.. ..۳۹۹۷..

(ب) ۵۱۱۰ سے ۵۱۰۶ تک

..۵۱۰۹.. ........ ........ ........ ........

۸۔ نیچے ۳۶۷۸ سے ۳۶۸۶ تک گنتیاں دو۔دو کے فرق سے لکھی گئی ہیں۔

۳۶۷۸ سے ۳۶۸۶ تک

۳۶۷۸، ۳۶۸۰، ۳۶۸۲، ۳۶۸۴، ۳۶۸۶



Scanned by CamScanner

اسی طرح دو - دو جوڑتے ہوئے گنتیاں لکھو -

(الف) ۴۳۲۹ سے ۴۳۳۷ تک

........ ........ ........ ........ ........

(ب) ۵۹۹۸ سے ۶۰۰۶ تک

........ ........ ........ ........ ........

:- مقامی قیمت

دیکھو - ۳۴۵۲، ۴۳۲۵ - ۵۴۳۲ اور ۵۴۲۳ سبھی گنتیاں ۲، ۳، ۴ اور ۵ ہندسوں سے بنی ہیں - ۵۴۲۳ میں ۳ کا مقام اکائی ہے -

| ہزار | سیکڑہ | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ | ۴ | ۲ | ۳ |

۳ = ۳ اکائیاں

اس لئے ۵۴۲۳ میں ۳ کی مقامی قیمت = ۳

۵۴۳۲ میں ۳ کا مقام دہائی پر ہے -

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ | ۴ | ۳ | ۲ |

۳۰ = ۳ دہائیاں

اسی لئے ۵۴۳۲ میں تین کی مقامی قیمت = ۳۰

۴۳۲۵ میں ۳ سیکڑے کی جگہ پر ہے -

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۳ | ۲ | ۵ |

۳ سیکڑے = ۳۰۰

اس لئے ۴۳۲۵ میں ۳ کی مقامی قیمت = ۳۰۰

۳۴۵۲ میں ۳ ہزار کے مقام پر ہے۔

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۴ | ۵ | ۲ |

۳ ہزار = ۳۰۰۰

اس لئے ۳۴۵۲ میں ۳ کی مقامی قیمت = ۳۰۰۰

اس طرح ہندسہ ۳ کی الگ الگ مقاموں پر مقامی قیمت الگ الگ ہوتی ہے۔

۳ کا مقام اگر اکائی پر ہے تو اس کی مقامی قیمت = ۳ اکائیاں = ۳

۳ کا مقام اگر دہائی پر ہے تو اس کی مقامی قیمت = ۳ دہائیاں = ۳۰

۳ کا مقام اگر سیکڑے پر ہے تو اس کی مقامی قیمت = ۳ سیکڑے = ۳۰۰

۳ کا مقام اگر ہزار پر ہے تو اس کی مقامی قیمت = ۳ ہزار = ۳۰۰۰



Scanned by CamScanner

دیکھو ۔




۵۴۲۳ میں سبھی مقاموں کے ہندسوں کی مقامی قیمتوں کا کُل جوڑ = ۳ + ۲۰ + ۴۰۰ + ۵۰۰۰ = ۵۴۲۳

اس طرح

| کسی عدد کے سبھی مقامی ہندسوں کی مقامی قیمتوں کا کُل جوڑ اس عدد کے برابر ہوتا ہے |
|---|

## مشق - ۲

۱ ۔ مندرجہ ذیل گنتیوں کے ہندسوں کی مقامی قیمت فہرست میں دکھاؤ ۔

| گنتیاں | اکائی | دہائی | سیکڑا | ہزار |
|---|---|---|---|---|
| ۵۸۰۷ | ۷ | ۰ | ۸ | ۵ |
| ۷۲۹ | ۹ | ۲ | ۷ | |
| ۴۰۳۲ | ۲ | ۳ | | ۴ |



Scanned by CamScanner

۲۔ نیچے لکھی گنتیوں میں گولے سے گھرے ہندسوں کی مقامی قیمت لکھو۔

| گنتی | مقامی قیمت | گنتی | مقامی قیمت |
|---|---|---|---|
| ۵۷(۳)۹ | ۳۰ | (۴)۴۳۶ | ...۴۰۰۰... |
| ۴۰۳(۷) | ...۷... | ۸(۰)۰۰ | ...۰... |
| ۳(۲)۳۲ | ...۲۰۰... | ۲۳۳(۳) | ...۳۰... |

۳۔ نیچے ۴۳۲۱ کو ہندسوں کی مقامی قیمتوں کے جوڑ کی شکل میں لکھا گیا ہے۔

۴۳۲۱

= [۱] اکائی + [۲] دہائی + [۳] سیکڑے + [۴] ہزار

= ۱ + ۲۰ + ۳۰۰ + ۴۰۰۰

اسی طرح نیچے کی گنتیاں لکھو۔

۳۷۸۰

= [۰] اکائی + [۸] دہائی + [۷] سیکڑے + [۳] ہزار

= ...۰... + ...۸۰... + ...۷۰۰... + ...۳۰۰۰...

۲۰۰۷

= [۷] اکائیاں + [۰] دہائی + [۰] سیکڑا + [۲] ہزار

= ...۷... + ...۰... + ...۰... + ...۲۰۰۰...



Scanned by CamScanner

اکائی - ۲

# اعداد یا گنتیوں کی ترکیب

دیکھو

۱۱ میں ۲ ہندسے ہیں اور ۹ میں ایک ہندسہ

۱۱ بڑا ہے ۹ سے

۱۲۱ میں تین ہندسے ہیں اور ۸۷ میں دو ہندسے

۱۲۱ بڑا ہے ۸۷ سے

| |
|---|
| زیادہ ہندسوں کی گنتی کم ہندسوں والی گنتی سے بڑی ہوتی ہے |

اسے اس طرح لکھتے ہیں

۱۱ > ۹ (گیارہ بڑی ہے نو سے)

۱۲۱ > ۸۷ (ایک سو اکیس بڑی ہے ستاسی سے)

۹ < ۱۱ (نو چھوٹی ہے گیارہ سے)

۸۷ < ۱۲۱ (ستاسی چھوٹی ہے ایک سو اکیس سے)

دیکھو۔

۸۹ اور ۳۹ میں ہر ایک میں ۲ ہندسے ہیں۔

گنتیوں کی ترتیب میں ۸۹، ۳۹ کے بعد آتی ہے

۸۹ > ۳۹



Scanned by CamScanner

گنتیوں کی ترتیب میں بعد میں آنے والی گنتی بڑی ہوتی ہے

دیکھو۔

۸۹ اور ۳۹ میں بائیں طرف کے ہندسے ۸ اور ۳ ہیں۔
۸ کی مقامی قیمت ۸۰ اور ۳ کی مقامی قیمت ۳۰ ہے۔

۸۰ > ۳۰

اس لئے ۸۹ > ۳۹

نیچے ۳ ہندسوں کی دو گنتیوں میں بائیں طرف کا ہندسہ گولے سے گھرا ہے۔

۳۸۷    ۲۹۹

۳ اور ۲ سیکڑے کے ہندسے ہیں

۳ کی مقامی قیمت = ۳۰۰

۲ کی مقامی قیمت = ۲۰۰

۳۰۰ > ۲۰۰

اس لئے ۳۸۷ > ۲۹۹

یکساں ہندسوں کی گنتیوں میں وہ گنتی بڑی ہوگی جس کے بائیں طرف کا ہندسہ بڑا ہوگا



Scanned by CamScanner

دیکھو —

۴۸۷۳ اور ۴۵۹۸ میں سے ہر ایک ۴ ہندسوں کی گنتی ہے۔ آخری سرے یعنی ہزار کی جگہ کے ہندسے یکساں ہیں۔ ہزار کے ٹھیک دائیں طرف یعنی سیکڑے کی جگہ کا ہندسہ ۴۸۷۲ میں اور ۴۵۹۸ میں سیکڑے کی جگہ کا ہندسہ ۵ سے بڑا ہے۔

اس لئے ۴۸۷۳ < ۴۵۹۸

| |
|---|
| یکساں ہندسوں کی گنتیوں میں جس گنتی کا بائیں طرف سے مختلف پہلا ہندسہ بڑا ہوتا ہے وہ گنتی بڑی ہوتی ہے۔ |

نیچے لکھی گنتیوں میں بھی بائیں طرف کے ہندسے یکساں ہیں جنھیں گولوں سے گھیر دیا گیا ہے اور آگے ہندسوں میں کمی و بیشی کو دکھایا گیا ہے۔

۴۹۸(۶) > ۷۳۵(۶) کیونکہ ۴ > ۷

اور ۸۷(۵۳) > ۹۲(۵۳) ۸ > ۹

دیکھو —

۴ ہندسوں کی سب سے بڑی گنتی ۹۹۹۹ ہے

۴ ہندسوں کی سب سے چھوٹی گنتی ۱۰۰۰ ہے

۴۱۱ کے ٹھیک بعد کی گنتی ۴۱۲ کو ۴۱۱ کا عدد مابعد کہتے ہیں



Scanned by CamScanner

اس طرح ۴۵۲۶ کا عدد مابعد ۴۵۲۷ ہے

پھر دیکھو۔

۱۱۸ کا عدد مابعد ۱۲۸ ہے تو ۱۲۸ کا عدد ماپیش ۱۱۸ ہے
نیچے دو گنتیوں ۷ اور ۱۱۳ کے عدد ماپیش اور عدد مابعد
لکھے گئے ہیں۔

| گنتی | عدد ماپیش | عدد مابعد |
|---|---|---|
| ۷ | ۶ | ۸ |
| ۱۱۳ | ۱۱۲ | ۱۱۴ |

یاد رکھو۔

(۱) کسی بھی گنتی کا عدد مابعد اس میں ۱ جوڑنے پر حاصل ہوتا ہے

(۲) کسی بھی گنتی کا عدد ماپیش اس میں ۱ گھٹانے پر حاصل ہوتا ہے

(۳) ۱ کا عدد ماپیش (۰) صفر ہوتا ہے اور صفر کا عدد ماپیش نہیں ہوتا ہے۔

## مشق - ۱

۱۔ خالی جگہ میں > یا < جو صحیح ہو بھرو۔

(الف) ۲۶۷ [>] ۱۳۰۲ (ب) ۲۵۳۰ [>] ۲۹۲۸۔

(ج) ۳۴۳۷ [<] ۵۹۸ (د) ۶۳۳۹ [>] ۸۷۱۱



Scanned by CamScanner

۱- ۵۴۳، ۹۷۸، ۱۱۰۱، ۸۷۸، ۹۳۶

اوپر لکھی ہوئی گنتیوں میں سب سے بڑی گنتی کو گولے سے گھیرا گیا ہے اسی طرح نیچے لکھے ہر خط میں سب سے بڑی گنتی کو گھیرو۔

(الف) ۵۳۴۲، ۴۳۴۴، ۶۷۰۳، ۸۹۳۷، ۵۴۳۴

(ب) ۲۶۶۳، ۱۷۶۲، ۳۰۰۸، ۶۰۶۱، ۷۰۰۱

۲- نیچے لکھی گنتیوں میں ہر خط کی سب سے چھوٹی گنتی کو گھیرو۔

(الف) ۹۷۸، ۶۳۴، ۲۳۹، ۶۹۸، ۱۰۸۹

(ب) ۱۴۳۸، ۳۴۲، ۱۵۷۶، ۳۴۳۲، ۷۷۲۱

(ج) ۱۴۹۸، ۱۴۱۱، ۱۴۳۷، ۱۴۸۴، ۱۴۵۳

۳- نیچے گنتیاں سلسلہ وار بڑھتی ہوئی لکھی گئی ہیں۔

۴۳۹۸، ۵۰۳۴، ۶۳۰۴، ۸۷۵۶

اسی طرح نیچے دیئے ہوئے ہر خط میں گنتیوں کو سلسلہ وار بڑھتے ہوئے لکھو۔

(الف) ۱۳۲۵، ۹۷۷۷، ۵۹۲۲، ۲۴۳۶

........، ........، ........، ........

(ب) ۱۱۳۴ ، ۱۱۰۱ ، ۱۱۹۲ ، ۱۱۷۵

........ ، ........ ، ........ ، ........

۵۔ نیچے لکھے ہر خط میں گنتیوں کو سلسلہ وار گھٹا کر لکھو۔

(الف) ۴۹۵۴ ، ۴۳۴۷ ، ۴۸۰۰ ، ۴۲۱۱ ، ۴۰۱۱

(ب) ۱۱۰۱ ، ۱۲۰۳ ، ۸۹۷ ، ۹۳۵۲ ، ۶۹۳

(ج) ۶۲۱۹ ، ۶۱۲۹ ، ۶۲۹۱ ، ۶۹۲۱ ، ۶۹۱۲

۶۔ نیچے لکھی گنتیوں کے عدد مابعد لکھو۔

(الف) ۵۳۳۴ ☐

(ب) ۴۰۱۱ ☐

(ج) ۷۹۳ ☐

(د) ۵۶۰۰ ☐

۷۔ نیچے لکھی گنتیوں میں سے ہر ایک کا عدد ماپیش لکھو۔

(الف) ۵۸۷ ☐

(ب) ۱۰۰۰ ☐

(ج) ۳۳۰۰ ☐

(د) ۷۰۱۱ ☐

۸۔ دو ہندسوں کی سب سے بڑی گنتی کیا ہے؟ اُس کا عدد مابعد بتاؤ؟



Scanned by CamScanner

۹۔ تین ہندسوں کی سب سے بڑی گنتی کا عدد نما پیش بتاؤ؟

## متفرق مشق

۱۔ نیچے لکھی گنتیوں کو ہندسوں میں لکھو۔

(الف) سات ہزار تین سو [ ۷۰۳ — ]

(ب) پانچ ہزار نو سو ستر [ ]

(ج) آٹھ سو چھیاسٹھ [ ]

(د) سات ہزار تین [ ]

۲۔ نیچے لکھی گنتیوں کو لفظوں میں لکھو۔

(الف) ۸۸۰۸

(ب) ۵۴۸۷

(ج) ۶۰۰۱

۲۔ نیچے لکھی گنتیوں میں ان گنتیوں کو گھیرو جن میں ۶ کی مقامی قیمت ۶۰ ہو

۳۰۸۶ ، ۵۰۶۷ ، ۶۰۹۹ ، ۴۶۵۱ ، ۱۰۶۳

۱۔ ہندسہ ۰، ۳ اور ۷ سے بننے والی تین ہندسوں کی گنتیاں لکھو۔



Scanned by CamScanner

۵ - ۴ ہندسوں کی کوئی پانچ گنتیاں لکھو جن میں ہزار کی جگہ ۱ اور دہائی کی جگہ پر ۶ ہو -

۶ - ہندسہ ۴ ، ۶ ، ۷ اور ۸ سے چار ہندسوں کی پانچ گنتیاں بناؤ پھر انھیں سلسلہ وار بڑھتے ہوئے لکھو -

---



Scanned by CamScanner

# اکائی - ۳

# جوڑ اور گھٹانا

## جوڑ

: پچھلے کام کا دہرانا (۳۸ + ۲۷ = ۶۵)

دیکھو -

| اکائی | دہائی |
|---|---|
| ۸ | ۳ |
| ۷ | ۲ + |
| ۵ | ۶ |

۸ اکائی + ۷ اکائی = ۱۵ اکائی
= ۵ اکائی + ۱ دہائی
۱ دہائی کو دہائی میں جوڑا
۱ دہائی + ۳ دہائی + ۲ دہائی = ۶ دہائی

| اکائی | دہائی | سیکڑا |
|---|---|---|
| ۶ | ۵ | ۲ |
| ۸ | ۷ | ۳ + |
| ۴ | ۳ | ۶ |

۶ اکائی + ۸ اکائی = ۱۴ اکائی
= ۴ اکائی + ۱ دہائی
۱ دہائی + ۵ دہائی + ۷ دہائی = ۱۳ دہائی
= ۳ دہائی + ۱ سیکڑا
۱ سیکڑا + ۲ سیکڑا + ۳ سیکڑا = ۶ سیکڑا

۱ - (مجموعی) جوڑ معلوم کرو -

(الف)

| اکائی | دہائی | اکائی | دہائی | اکائی | دہائی | اکائی | دہائی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۳ | ۴ | ۲ | ۵ | ۳ | ۷ |
| ۳ | ۲ + | ۴ | ۲ + | ۷ | ۴ + | ۵ | ۲ + |
| | | | | | | | |



Scanned by CamScanner

(ب)

| سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|
| ۱ | ۰ | ۵ |
| +۲ | ۰ | ۴ |
| | | |

| سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|
| ۳ | ۱ | ۴ |
| +۲ | ۳ | ۵ |
| | | |

۲۔ جوڑ (مجموعہ) معلوم کرو۔

(الف)

| دہائی | اکائی |
|---|---|
| ۲ | ۷ |
| +۳ | ۲ |
| | |

| دہائی | اکائی |
|---|---|
| ۳ | ۴ |
| +۲ | ۷ |
| | |

| دہائی | اکائی |
|---|---|
| ۴ | ۷ |
| ۲ | ۵ |
| | |

| دہائی | اکائی |
|---|---|
| ۵ | ۹ |
| +۳ | ۴ |
| | |

(ب)

| سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|
| ۱ | ۳ | ۷ |
| +۳ | ۷ | ۴ |
| | | |

| سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|
| ۴ | ۵ | ۹ |
| +۷ | ۰ | ۴ |
| | | |

۳۔ ایک میلے میں ۳۲۵ بچے، ۱۴۵ عورتیں اور ۴۷۲ مرد تھے۔
بتاؤ میلے میں کُل کتنے افراد تھے؟

Scanned by CamScanner

۴ - روی نے پھلوں کی منڈی سے الگ الگ ۳۱۵ ، ۲۳۵ اور ۱۷۵ آم خریدے ۔ بتاؤ روی نے کل کتنے آم خریدے ؟

: چار ہندسوں کی گنتیوں کا (مجموعہ) جوڑ

مثال ۔ ایک سرکس دیکھنے ۵۳۷۶ مرد اور ۲۹۱۲ عورتیں گئیں ۔ کل کتنے افراد نے سرکس دیکھا ؟

یہاں افراد کی کُل تعداد نکالنے کے لئے مردوں اور عورتوں کی گنتیوں کو جوڑا جائے گا ۔

حل ۔

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ | ۳ | ۷ | ۶ |
| + ۲ | ۹ | ۱ | ۲ |
| ۸ | ۲ | ۸ | ۸ |

۶ اکائی + ۲ اکائی = ۸ اکائی

۷ دہائی + ۱ دہائی = ۸ دہائی

۳ سیکڑا + ۹ سیکڑا = ۱۲ سیکڑا

= ۲ سیکڑا + ۱ ہزار

۱ ہزار کو ہزار کے ہندسوں میں جوڑنے پر

۱ ہزار + ۵ ہزار + ۲ ہزار = ۸ ہزار

جواب :- ۸۲۸۸ افراد نے سرکس دیکھا ۔



Scanned by CamScanner

# مشق - ۱

۱۔ مجموعی (جوڑ) معلوم کرو

(الف)

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۳ | ۲ | ۳ | ۴ |
| + | ۶ | ۰ | ۵ |

(ب)

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۶ | ۵ | ۰ | ۷ |
| +۳ | ۴ | ۷ | ۲ |

۲۔ (الف)

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۴ | ۲ | ۱ | ۳ |
| + | ۲ | ۳ | ۹ |

(ب)

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ | ۰ | ۳ | ۸ |
| +۲ | ۳ | ۰ | ۹ |

۳۔ (الف)

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | ۲ | ۶ | ۴ |
| +۴ | ۸ | ۰ | ۰ |
| +۲ | ۳ | ۰ | ۴ |

(ب)

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | ۴ | ۰ | ۰ |
| +۲ | ۹ | ۰ | ۵ |
| + | ۳ | ۰ | ۲ |



Scanned by CamScanner

۴ - مندرجہ ذیل گنتیوں کو جوڑو

(الف) ۴۱۷ ، ۳۲۸۱ ، ۱۰۱۵

(ب) ۱۲۳۶ ، ۳۰۱ ، ۹۸ ، ۱۷۰۶

۵ - ایک کمپنی نے تین دنوں میں ۴۳۷۵ ، ۲۷۹۰ اور ۱۵۸۰ بسکٹ کے پیکٹ تیار کئے۔ بتاؤ کمپنی نے تینوں دنوں میں کل کتنے بسکٹ کے پیکٹ تیار کئے۔

۶ - شہر کے تین اسکولوں کے تقریباً ۵۰۵ ، ۱۰۲۰ اور ۹۸۷ بچوں نے یومِ آزادی کی پریڈ میں حصہ لیا۔ پریڈ میں کل کتنے بچوں نے حصہ لیا؟

۷ - ایک گاؤں میں ۳۴۲۵ مرد ، ۲۵۷۳ عورتیں اور ۱۲۰۲ بچے ہیں۔ گاؤں کی کُل آبادی بتاؤ؟

**جوڑ کی صفت :**

دیکھو –

(الف) ۷ + ۹ = ۱۶ یعنی ۷ میں ۹ جوڑنے پر مجموعی جوڑ ۱۶ آیا

یا ۹ + ۷ = ۱۶ یعنی ۹ میں ۷ جوڑنے پر مجموعی جوڑ ۱۶ ہی آیا۔



Scanned by CamScanner

(ب) ۲۵ + ۶۳ = ۸۸ یعنی ۲۵ میں ۶۳ جوڑنے پر مجموعی جوڑ ۸۸ آیا۔

۶۳+۲۵ = ۸۸ یعنی ۶۳ میں ۲۵ جوڑنے پر بھی مجموعی جوڑ ۸۸ ہی آیا۔

| |
|---|
| گنتیوں کو چاہے جس ترتیب میں رکھ کر جوڑا جائے مجموعی جوڑ ہمیشہ یکساں آتا ہے۔ |

دیکھو۔

۴ + ۰ = ۴ ۴ میں صفر جوڑنے پر مجموعی جوڑ ۴ آیا۔

۱۶ + ۰ = ۱۶ ۱۶ میں صفر جوڑنے پر مجموعی جوڑ ۱۶ آیا۔

| |
|---|
| کسی گنتی میں صفر جوڑنے پر مجموعی جوڑ وہی گنتی آتی ہے |

## مشق - ۲

۱ - خالی جگہ ☐ کو بھرو۔

(الف) ۷۹ + ۳۶ = ۳۶ + ۷۹ ☐ ۳۶

(ب) ۱۲۹ + ۱۳۹ = ۱۳۹ + ☐ ۱۲۹



Scanned by CamScanner

۲- خالی جگہ ☐ کو بھرو-

(الف) ۷۵ + ۰ = ۷۵

(ب) ۰ + ۹۸ = ۹۸

# تفریق یا گھٹانا

**پچھلے کام کا دہرانا :**

دیکھو- (۵۳ — ۲۵ = ۲۸)

(۱)

| دہائی | اکائی |
|---|---|
| ۵ | ۳ |
| -۲ | ۵ |
| ۲ | ۸ |

پہلے اکائی میں سے اکائی گھٹائیں گے
اس کے لئے ۵ دہائی میں سے ۱ دہائی
لیں گے ۳ اکائی + ۱ دہائی = ۱۳ اکائی
۱۳ اکائی — ۵ اکائی = ۸ اکائی
۵ دہائی — ۱ دہائی = ۴ دہائی
۴ دہائی — ۲ دہائی = ۲ دہائی

(۲)

| سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۵ |
| -۲ | ۴ | ۷ |
| ۳ | ۸ | ۸ |

اکائی میں سے اکائی گھٹانے کے لئے ۱ دہائی
لیں گے۔
۵ اکائی + ۱ دہائی = ۱۵ اکائی
۱۵ اکائی — ۷ اکائی = ۸ اکائی باقی ۲ دہائی
میں سے ۴ دہائی نہیں گھٹتی ہے۔ اس لئے
۲ دہائی + ۱ سیکڑا = ۱۲ دہائی
۱۲ دہائی — ۴ دہائی = ۸ دہائی
۵ سیکڑا — ۲ سیکڑا = ۳ سیکڑا

Scanned by CamScanner

گھٹاؤ۔

۱۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸۵ | ۳۲۵ | ۷۰۵ | ۶۱۷ | ۵۹۰ | ۲۷۳ |
| −۳۷ | −۱۶۸ | −۴۶۰ | −۳۰۵ | −۳۸۷ | −۱۸۵ |

۲۔ ایک مکتب میں ۵۲ لڑکیاں اور ۱۶۱ لڑکے ہیں۔ لڑکیوں سے لڑکے کتنے زیادہ ہیں؟

۳۔ رام کے پاس کل ۸۵۰ روپئے تھے۔ اس نے ۵۷۰ روپئے کا ریڈیو خریدا۔ بتاؤ اب اس کے پاس کتنے روپئے بچے؟

۴۔ دو گنتیوں ۲۳۵ اور ۳۲۴ کا فرق بتاؤ؟

۵۔ ۴۱۳ میں کیا جوڑا جائے کہ ۶۰۲ ہو جائے؟

۶۔ ۶۷۲ میں سے کیا گھٹایا جائے کہ ۳۱۷ بچے؟

## چار ہندسوں والی گنتیوں کا گھٹانا :

مثال: ۴۴۸۶ میں سے ۱۵۷۲ گھٹاؤ

ب

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۴ | ۳ | ۸ | ٦ |
| –۱ | ۵ | ۷ | ۲ |
| ۲ | ۸ | ۱ | ۴ |

دیکھو۔

۱٦ اکائی – ۲ اکائی = ۴ اکائی

۸ دہائی – ۷ دہائی = ۱ دہائی

۳ سیکڑے میں سے ۵ سیکڑے نہیں گھٹتے ہیں لہٰذا ہزار کے ہندسے ۴ سے ۱ ہزار یا ۱۰ سیکڑا لے کر ۳ سیکڑے میں جوڑ لیا ہے ۱۳ سیکڑا – ۵ سیکڑا = ۸ سیکڑا ۴ ہزار میں سے ۱ کم کیا۔

۳ ہزار – ۱ ہزار = ۲ ہزار

مثال – : ۵۱۲٦ میں سے ۲۴۵۸ گھٹاؤ۔

حل:

| ہزار | سیکڑا | دہائی | اکائی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ | ۱ | ۲ | ٦ |
| –۲ | ۴ | ۵ | ۸ |
| ۲ | ٦ | ٦ | ۸ |

یہاں اکائیوں کو گھٹانے کے لئے ۲ دہائی سے ۱ دہائی = ۱۰ اکائی لیکر گھٹائینگے

۱٦ اکائی – ۸ اکائی = ۸ اکائی باقی

۱ دہائی میں سے ۵ دہائی گھٹانے کے لئے ۱ سیکڑا سے ۱ سیکڑا = ۱۰ دہائی لیکر گھٹائینگے

۱۱ دہائی – ۵ دہائی = ٦ دہائی

سیکڑے میں سے ۴ سیکڑا گھٹانے کے لئے
۵ ہزار سے ۱ ہزار یا ۱۰ سیکڑا لے کر
گھٹائیں گے۔

۱۰ سیکڑا – ۴ سیکڑا = ۶ سیکڑا

۴ ہزار – ۲ ہزار = ۲ ہزار

## مشق – ۳

فرق معلوم کرو۔ :

۱ -

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۱۲ | ۴۷۳۹ | ۸۹۴۶ | ۹۶۰۹ |
| −۲۱۰۱ | −۲۵۱۷ | −۳۶۱۵ | −۲۳۰۷ |

۲ -

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۹۸ | ۶۸۳۵ | ۹۶۰۵ | ۲۵۹۴ |
| −۴۴۰۹ | −۲۷۱۷ | −۲۳۰۸ | −۱۰۶۵ |

گھٹاؤ :

۳ - (الف) ۳۴۵۲ میں سے ۲۶۴۴ کو

(ب) ۸۹۸۰ میں سے ۷۸۸۶ کو

(ج) ۵۰۰۴ میں سے ۳۰۷۸ کو ۔



Scanned by CamScanner

## گھٹانے کی صفت :

مثال۔ ۳۵ میں سے ۰ (صفر) گھٹاؤ

دیکھو۔

| دہائی | اکائی |
|---|---|
| ۳ | ۵ |
| − | ۰ |
| ۳ | ۵ |

لہٰذا ۳۵ — ۰ = ۳۵

> کسی گنتی سے صفر گھٹانے پر وہی گنتی ملتی ہے

## مشق-۴

گھٹاؤ۔

(۱) ۹ − ۰ = ______

۱۲ − ۰ = ______

(۲) ۲۹۹ − ۰ = ______

۲۷۳۸ − ۰ = ______



Scanned by CamScanner

# متفرق مشق

۱- مجموعی جوڑ معلوم کرو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۸۸ | ۲۵۷۵ | ۱۹۹۹ | ۳۰۰۹ |
| +۲۵۰۰ | +۳۰۰۰ | +۲۵۰۰ | ۹۰ |
| +۰۷۲ | +۴۹۹ | +۳۴۹۹ | ۹ |

۲- فرق بتاؤ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۴۵ | ۵۰۰۰ | ۸۳۰۷ | ۷۹۰۳ |
| −۱۰۲۳ | −۸۷۳۲ | −۶۲۸۹ | −۳۹۹۹ |

۱- تین ہندسوں کی سب سے چھوٹی اور سب سے بڑی گنتیوں کا مجموعی جوڑ بتاؤ ۔

۴- دو گنتیوں کا مجموعی جوڑ ۹۸۹۹ ہے اگر ان میں سے ایک گنتی ۵۹۰۰ ہے تو دوسری گنتی کتنی ہے ؟

۵- تین گاؤں کی آبادی ۲۳۸۰ ، ۳۲۰۸ اور ۴۰۹۵ ہے تینوں گاؤں کی کل آبادی کیا ہے ؟



Scanned by CamScanner

۶ - موہن کے پاس ۸۰۷۲ روپئے تھے۔ اُس نے اُن میں سے ۶۲۵ روپئے کا ایک ریڈیو خریدا اب اس کے پاس کتنی رقم بچی ؟

۷ - چار ہندسوں کی سب سے بڑی اور سب سے چھوٹی گنتیوں کا فرق معلوم کرو۔

---



Scanned by CamScanner

اکائی-۴

# ضرب

پچھلے کام کا دہرانا :

۱- خالی جگہ [ ] میں گنتی لکھو

مثال ۲+۲+۲+۲ = ۲ چار بار = ۲ × [۴]

(الف) ۵+۵+۵+۵+۵ = ۵ [پانچ] بار = ۵ × [۵]

(ب) ۶+۶+۶+۶+۶+۶ = [۶] چھ بار = [۶] × ۶

۲- خالی جگہ [ ] میں گنتی لکھو

(الف) ۳ × ۵ = [۱۵]

(ب) ۴ × ۷ = [~~۲۴~~] ۲۸

(ج) [۷] × ۳ = ۲۱

(د) ۵ × [۶] = ۳۰

۳- خالی جگہ [ ] میں گنتی لکھو

(الف) ۴ × ۵ = ۵ × [۴]

(ب) ۵ × ۷ = [۷] × ۵



Scanned by CamScanner

(ج) ۷ × ۶ = ۶ × [ ۷ ]

(د) ۹ × [ ۳ ] = ۳ × ۹

۴۔ نشانات +، × اور = میں سے صحیح نشان چُن کر خالی جگہ [ ] میں بھرو۔

مثال: ۳ × ۵ [ = ] ۱۵

(الف) ۴ [ × ] ۵ = ۲۰

(ب) ۷ × ۸ [ = ] ۵۶

(ج) ۹ [ × ] ۲ = ۱۱

(د) ۶ × ۴ [ = ] ۲۴

(ر) ۴ [ × ] ۴ [ = ] ۱۶

۵۔ ضرب کرو

(الف) ۱۱ کو ۳ سے　　(ب) ۱۲ کو ۴ سے

(ج) ۲۳ کو ۳ سے　　(د) ۳۱ کو ۵ سے

۶۔ ایک درجن میں ۱۲ چیزیں ہوتی ہیں۔ ۵ درجن میں کتنی چیزیں ہونگی؟

۷۔ ۱ ہفتہ میں ۷ دن ہوتے ہیں۔ ۸ ہفتہ میں کتنے دن ہوں گے۔



Scanned by CamScanner

## تین ہندسوں والی گنتی کا ایک ہندسہ والی گنتی سے ضرب

مثال-۱: ۵۳۲ کو ۴ سے ضرب کرو

حل -

| | سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|---|
| | ۵ | ۳ | ۲ |
| | | × | ۴ |
| ۲ | ۱ | ۲ | ۸ |

دیکھو-

۲ کی مقامی حیثیت (۲)

۸ = ۴ × ۲

۳ کی مقامی حیثیت (۳۰)

۱۲۰ = ۴ × ۳۰

۵ کی مقامی حیثیت (۵۰۰)

۲۰۰۰ = ۴ × ۵۰۰

جوڑنے پر ۲۱۲۸ = ۴ × ۵۳۲

مثال-۲: ۳۱۵ کو ۵ سے ضرب کرو

حل -

| | سیکڑا | دہائی | اکائی |
|---|---|---|---|
| | ۳ | ۱ | ۵ |
| | | × | ۵ |
| ۱ | ۵ | ۷ | ۵ |

دیکھو-

۵ کی مقامی قیمت (۵)

۲۵ = ۵ × ۵

۱ کی مقامی قیمت = (۱۰)

۵۰ = ۵ × ۱۰

۳ کی مقامی قیمت = (۳۰۰)

۱۵۰۰ = ۵ × ۳۰۰

جوڑنے پر ۱۵۷۵ = ۵ × ۳۱۵

Scanned by CamScanner

# مشق - ۱

۱ - حاصل ضرب معلوم کرو

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۳ | ۲۳۵ | ۴۱۴ |
| × ۳ | × ۳ | × ۲ |

۲ - حاصل ضرب معلوم کرو -

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵ | ۳۱۷ | ۴۵ |
| × ۳ | × ۴ | × ۵ |

۳ - ضرب کرو

(الف) ۳۱۱ کو ۵ سے　　(ب) ۲۰۵ کو ۶ سے

۴ - حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۱۱۲ × ۴　　(ب) ۳۱۲ × ۴

(ج) ۳۲۳ × ۳　　(د) ۵۱۶ × ۵

۵ - ایک سال میں ۳۶۵ دن ہوتے ہیں تو ۲ سالوں میں کتنے دن ہوں گے؟

۶ - یوم آزادی کے موقع پر اسکول کے ۲۵۰ بچوں میں



Scanned by CamScanner

ہر بچے کو ۴، ۴ لڈو تقسیم کیے گئے۔ کل کتنے لڈو تقسیم ہوئے۔



ضرب کی صفت :-

دیکھو سامنے ۳ قطاروں میں
۴، ۴ کرسیاں رکھی ہیں اس لئے
کُل کرسیوں کی تعداد
= ۴ کرسیاں ۳ بار
= ۴ × ۳ کرسیاں
= ۱۲ کرسیاں



دیکھو۔ سامنے ۴ قطاروں
میں ۳، ۳ کرسیاں رکھی
ہیں۔
اس لئے کُل کرسیوں کی تعداد
= ۳ کرسیاں ۴ بار
= ۳ × ۴ کرسیاں
= ۱۲ کرسیاں

ہم دیکھتے ہیں کہ ۴ × ۳ = ۳ × ۴ = ۱۲

اسی طرح (الف) ۵ × ۴ = ۴ × ۵ = ۲۰

(ب) ۶ × ۷ = ۷ × ۶ = ۴۲

دیکھو

ضرب کرنے میں گنتیوں کو آپس میں بدلنے پر بھی حاصل ضرب ہمیشہ یکساں رہتا ہے۔

مثال - ۲ : (الف) ۱ × ۱ = ۱

(ب) ۳ × ۱ = ۱ × ۳ = ۳

(ج) ۹ × ۱ = ۱ × ۹ = ۹

دیکھو۔

کسی گنتی میں ۱ سے ضرب کرنے پر حاصل ضرب وہی گنتی ہوتی ہے۔

مثال - ۳ : (الف) ۵ × ۰ = ۰ × ۵ = ۰

(ب) ۸ × ۰ = ۰ × ۸ = ۰

دیکھو

کسی گنتی کو ۰ (صفر) سے ضرب کرنے پر حاصل ضرب صفر ہی ہوتا ہے۔

مثال - ۴ :

۴، ۵ اور ۳ کو آپس میں جگہ بدل کر ضرب کرو۔



Scanned by CamScanner

حل: (الف) ۳ × (۵ × ۴) = ۳ × ۲۰ = ۶۰

(ب) (۳ × ۵) × ۴ = ۱۵ × ۴ = ۶۰

(ج) ۵ × (۳ × ۴) = ۵ × ۱۲ = ۶۰

دیکھو

> تین یا تین سے زیادہ گنتیوں میں آپس میں ایک دوسرے کی جگہ بدل کر ضرب کرنے پر حاصل ضرب یکساں رہتا ہے۔

## مشق - ۲

نیچے لکھے سوالات میں ☐ جگہوں کو بھرو

(۱) ۲ × ۳ × ۵ = [۳۰]

۵ × ۲ × ۳ = [۳۰]

۳ × [۵] × ۲ = ۳۰

(۲) ۵ × ۷ × ۸ = [۲۸۰]

۷ × ۵ × ۸ = [۲۸۰]

۸ × ۵ × ۷ = [۲۸۰]

۷ × ۵ × [۸] = ۲۸۰

(۳) ۸ × ۶ × ۹ = [۴۳۲]

۶ × [۹] × ۹ = ۴۳۲

۹ × ۶ × ۸ = [۴۳۲]

۶ × ۹ × ۸ = [۴۳۲]

: ۱۰ ، ۲۰ ، ۳۰ ............ ۹۰ سے ضرب

مثال - ۱: ۵ ، ۸ اور ۱۵ کو الگ الگ - ۱۰ سے ضرب کرو۔

4A



Scanned by CamScanner

۱۰ = ۱۰ × ۱

حل۔ (الف) ۵۰ = ۱۰ × ۵

(ب) ۸۰ = ۱۰ × ۸

(ج) ۱۵۰ = ۱۰ × ۱۵

دیکھو۔ ۱۰، ۱ کا ۱۰ ا سے ضرب ہے۔ ۵، ۸ اور ۱۵ کو جب ۱۰ سے ضرب کیا جاتا ہے تو حاصل ضرب، اسی گنتی کے دائیں طرف ایک صفر لکھنے سے حاصل ہو جاتا ہے۔

مثال۔ ۲: ۳، ۶ اور ۸ کو سلسلہ وار ۲۰، ۳۰ اور ۴۰ سے ضرب کرو۔

حل:

(الف)
$(۱۰ × ۲) × ۳ = ۲۰ × ۳$
$= ۱۰ × (۲ × ۳)$
$= ۱۰ × ۶$
$= ۶۰$

یا
۲۰ × ۳
= ۲ × ۳ دہائیاں
= ۶ دہائیاں
= ۶۰

(ب)
$(۱۰ × ۳) × ۶ = ۳۰ × ۶$
$= ۱۰ × (۳ × ۶)$
$= ۱۰ × ۱۸$
$= ۱۸۰$

۳۰ × ۶
= ۳ × ۶ دہائیاں
= ۱۸ دہائیاں
= ۱۸۰

(ج)
$(۱۰ × ۴) × ۸ = ۴۰ × ۸$
$= ۱۰ × (۴ × ۸)$
$= ۱۰ × ۳۲$
$= ۳۲۰$

۴۰ × ۸
= ۴ × ۸ دہائیاں
= ۳۲ دہائیاں
= ۳۲۰



1R

Scanned by CamScanner

دیکھو۔ ضرب کرنے میں کسی گنتی کو ۱۰، ۲۰، ۳۰، ۴۰ ......
۸۰ یا ۹۰ سے ضرب کرنے کے لئے گنتی کو سلسلہ وار ۱، ۲، ۳،
۴ ...... ۸، ۹ سے ضرب کر، حاصل ضرب میں داہنی
طرف ایک ۰ (صفر) لگا دیتے ہیں۔

# مشق - ۳

۱۔ حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۲۵ × ۲۰ (ب) ۳۶ × ۲۰ (ج) ۴۰ × ۲۰

(د) ۴۵ × ۳۰ (ر) ۳۹ × ۴۰ (س) ۴۸ × ۴۰

۲۔ حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۳۱ × ۵۰ (ب) ۶۲ × ۶۰ (ج) ۸۱ × ۷۰

۳۔ حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۱۵ × ۱ دہائی (ب) ۲۵ × ۵ دہائیاں

۴۔ خالی جگہ ☐ میں گنتی لکھو

(الف) ۱۵ × ۱۰ = [۱۵۰] (ب) ۱۸ × ۲۰ = ☐

(ج) ۳۷ × [۱۰] = ۳۷۰ (د) [۴۰] × ۳۰ = ۱۲۰۰

۵۔ : ۱۰۰، ۲۰۰، ۳۰۰، ...... ۹۰۰ سے ضرب کرنا۔

مثال۔ : ۴، ۱۹، ۳۵ میں ۱۰۰ سے الگ الگ
ضرب کرو۔



Scanned by CamScanner

حل: (الف) ۱۰۰ × ۴ = ۱ سیکڑا × ۴

= ۴ سیکڑے

= ۴۰۰

(ب) ۱۰۰ × ۱۹ = ۱ سیکڑا × ۱۹

= ۱۹ سیکڑے

= ۱۹۰۰

(ج) ۱۰۰ × ۳۵ = ۱ سیکڑا × ۳۵

= ۳۵ سیکڑے

= ۳۵۰۰

مثال - ۲: حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۲۰۰ × ۵ (ب) ۲۰۰ × ۶

حل: (الف) ۲۰۰ × ۵ = ۲ سیکڑے × ۵

= ۱۰ سیکڑے

= ۱ ہزار

= ۱۰۰۰

(ب) ۴۰۰ × ۶ = ۴ سیکڑے × ۶

= ۲۴ سیکڑے

= ۲ ہزار چار سو

= ۲۴۰۰



Scanned by CamScanner

دیکھو۔ ضرب کرنے میں کسی عدد کو ۱۰۰، ۲۰۰، ۳۰۰ ......۔
۹۰۰ سے سلسلہ وار ضرب کرنے پر دی ہوئی گنتی کو ۱، ۲، ۳، ۴ ......، ۹ سے ضرب کر کے حاصل ضرب کے دائیں طرف (۰۰) دو صفر لکھ دیتے ہیں۔

## مشق۔ ۴

۱۔ حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۱۰۰×۶ (ب) ۲۰۰×۶ (ج) ۴۰۰×۵

۲۔ حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۴ میں ۵۰۰ سے (ب) ۸ میں ۵۰۰ سے

۳۔ حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۳×۱ سیکڑے (ب) ۶×۲ سیکڑے

۴۔ خالی جگہ ☐ میں عدد لکھو۔

(الف) ۲× ☐ = ۲۰۰ (ب) ☐ ۳ ×۴۰۰ = ۱۲۰۰

(ج) ۳× ☐ ۵۰۰ سیکڑے = ۱۵۰۰

(د) ۸×۶ سیکڑے = ☐ ۴۸۰۰

:۔ دو یا تین ہندسوں والی گنتی کا دو ہندسوں کی گنتی سے ضرب

مثال ۔۱: ۴۸ کو ۱۵ سے ضرب کرو

دیکھو ۱۵ = ۵ اکائی + ۱۰ دہائی = ۵ + ۱۰

حل- ۴۸ کا ۱۵ سے ضرب
= ۴۸ کا ۵ سے ضرب
+ ۴۸ کا ۱۰ سے ضرب

| | دہائی | اکائی |
|---|---|---|
| | ۴ | ۸ |
| | ×۱ | ۵ |

(۵ سے ضرب) ۴۸×۵ = ۲۴۰ — ۲ ۴ ۰
(۱۰ سے ضرب) ۴۸×۱۰ = ۴۸۰ + — ۴ ۸ ۰ +
(۱۵ سے ضرب) ۴۸×۱۵ = ۷۲۰ — ۷ ۲ ۰

اس لئے ۴۸ × ۱۵ = ۷۲۰

مثال- ۲ : ۲۸۵ کو ۲۸ سے ضرب کرو

حل-

دیکھو

۲۸ = ۸ اکائی + ۲ دہائی
= ۸ + ۲۰

۲۸۵ کا ۲۸ سے ضرب =
۲۸۵ کا ۸ سے ضرب +
۲۸۵ کا ۲۰ سے ضرب

| اکائی | دہائی | سیکڑا | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۸ | ۲ | |
| ۸ | ۲ | × | |
| ۰ | ۸ | ۲ | ۲ |
| ۰ | ۰ | ۷ | +۵ |
| ۰ | ۸ | ۹ | ۷ |

(۸ سے ضرب) ۲۸۵×۸ = ۲۲۸۰
(۲۰ سے ضرب) ۲۸۵×۲۰ = ۵۷۰۰+
(۲۸ سے ضرب)

اس لئے: ۲۸۵ × ۲۸ = ۷۹۸۰



Scanned by CamScanner

مثال - ۳ : ایک اسکول میں ۱۲ درجہ ہیں - اگر ہر درجہ میں ۴۵ بچے ہیں تو اسکول میں کل کتنے بچے ہیں؟

حل - ۱ درجہ میں بچوں کی تعداد = ۴۵

∴ ۱۲ درجوں میں بچوں کی تعداد = ۴۵ × ۱۲
= ۵۴۰

```
    ۴۵
 × ۱۲
 ------
    ۹[illegible]    (۲ سے ض[illegible]
  ۴۵         (۱۰ سے ضرب)
 ------
  ۵۴۰        (۱۲ سے ضرب)
```

دیکھو

[illegible] = ۲ + ۱۰

∴ ۴۵ کا ۱۲ سے ضرب
= ۴۵ کا ۲ سے ضرب
+ ۴۵ کا ۱۰ سے ضرب

اس لئے اسکول میں بچوں کی کل تعداد ۵۴۰ ہے

## مشق - ۵

۱ - حاصل ضرب معلوم کرو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۵ | ۷۳ | ۸۰ | ۸۵ |
| × ۱۳ | × ۲۵ | × ۳۵ | × ۴۵ |



Scanned by CamScanner

۲- حاصل ضرب کرو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۵ | ۲۱۵ | ۳۰۷ | ۴۱۱ |
| × ۱۸ | × ۲۱ | × ۲۴ | × ۲۵ |

۳- حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۲۲۲ × ۱۸

(ب) ۳۴۵ × ۲۴

۴- خالی جگہ ☐ میں گنتی لکھو

(الف) ۳۴۵ × ۱۱ = ۳۷۹۰

(ب) ۴۱۸ × ۲۰ = ۸۳۶۰

## مشق - ۶

۱- ایک ٹوکری میں ۱۶۵ امرود آتے ہیں۔ بتاؤ ایسی ہی ۱۸ ٹوکریوں میں کتنے امرود آئیں گے؟

۲- تیسرے درجے کی حساب کی کتاب میں ۱۶۴ صفحے ہیں۔ حساب کی ایسی ۲۵ کتابوں میں کُل کتنے صفحے ہوں گے؟

۳- ٹافی کے ایک پیکٹ میں ۲۵ ٹافیاں ہیں۔ ایسے ۴۸ پیکٹوں میں کُل کتنی ٹافیاں ہوں گی؟



Scanned by CamScanner

۴ - تاشوں کی ایک گڈی میں ۵۲ پتّے ہوتے ہیں۔ ایسی ۷۵ گڈیوں میں کُل کتنے پتّے ہوں گے؟

۵ - بانسوں کے ایک بنڈل میں ۲۰ بانس آتے ہیں - بتاؤ ۷۵ بنڈلوں میں کُل کتنے بانس ہوں گے؟

۶ - بسکٹوں کے ایک پیکٹ میں ۱۶ بسکٹ ہیں - بتاؤ ۲۵۰ پیکٹوں میں کُل کتنے بسکٹ ہوں گے؟

## متفرق مشق

۱ - حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۱ × ۷۵ (ب) ۹۰ × ۱ (ج) ۱ × ۱۰۵

(د) ۰ × ۵ (ر) ۰ × ۱۰۰ (س) ۰ × ۳۷۵

۲ - خالی جگہ [ ] بھرو

(الف) ۵ × ۷ = ۵ × [۷]

(ب) ۲۰ × ۱۵ = [۲۰] × ۱۵

۳ - حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۱۰ × ۲۵ (ب) ۲۰ × ۳۵

(ج) ۳۰ × ۴۵ (د) ۴۰ × ۱۱۵

۴ - حاصل ضرب معلوم کرو

(الف) ۲۰۰ × ۴ (ب) ۳۰۰ × ۹



Scanned by CamScanner

۔۔۔ کی ضرب معلوم کرو

(الف) ۱۱۹

× ۲۳

---

(ب) ۲۲۵

× ۴۳

---

۶۔ ایک سنیما ہال میں ایک قطار میں ۱۳۲ سیٹیں ہیں۔ اگر ہال میں کل ۴۲ قطاریں ہوں تو سیٹوں کی تعداد معلوم کرو۔

۷۔ ۱ گھنٹہ میں ۶۰ منٹ ہوتے ہیں تو ۲۴ گھنٹوں میں کل کتنے منٹ ہوں گے۔

---

Scanned by CamScanner

# اکائی - ۵

# تقسیم

پچھلے کام کا دہرانا :

۱ - ۱۶ سنترے ۴ لڑکوں میں برابر - برابر تقسیم کیے گئے بتاؤ ہر لڑکے کو کتنے سنترے ملے؟

۱۶ ÷ ۴ = ۴ ہر لڑکے کو ۴ سنترے ملے

۲ - ۱۳ میں سے ۳ کتنی بار گھٹایا جا سکتا ہے؟

```
     ۴
   ____
۳ ) ۱۳
    ۱۲
   ____
     ۱
```

۱۳ میں سے ۳ چار بار گھٹایا جا سکتا ہے اور باقی '۱' بچے گا۔



Scanned by CamScanner

۳ - بار - بار گھٹانے کے قاعدے سے ۹ کو ۳ سے تقسیم کرو اور خارج قسمت بتاؤ؟

| | |
|---|---|
| ۹ - ۳ = ۶ | ایک بار گھٹایا |
| ۶ - ۳ = ۳ | دو بار گھٹایا |
| ۳ - ۳ = ۰ | تین بار گھٹایا |

خارج قسمت = ۳

۴ - خالی جگہ ☐ کو بھرو

(الف) ☐ ÷ ۵ = ۹   (ب) ۴۵ ÷ ☐ = ۵

(ج) ۸ ÷ ۸ = ☐

تقسیم کرنے کا لمبا قاعدہ :

مثال - ۱ نانا جی نے ۷۰ پیسے موہن اور شیلا میں برابر برابر بانٹے - ہر ایک کو کتنے پیسے ملے؟

۷۰ ÷ ۲ = ؟ موہن

شیلا

پہلے دہائیوں کو بانٹا - پھر بچی ہوئی دہائی کو توڑ کر اکائیوں کو بانٹا ۔



Scanned by CamScanner

دیکھو۔

۷۰ = ۷ دہائی = ۶ دہائی + ۱ دہائی = ۶۰ اکائی + ۱۰ اکائی

| اکائی | دہائی |
|---|---|
| ۵ | ۳ |

۲ ) ۷۰
۶
---
۱۰
۱۰
---
× صفر

| |
|---|
| ۶۰ ÷ ۲ = ۳۰ |
| ۱۰ ÷ ۲ = ۵ |
| ۷۰ ÷ ۲ = ۳۵ |

(جوڑنے پر)

۷۰ ÷ ۲ = ۷ دہائی ÷ ۲



۳ دہائی
۲ ) ۷ دہائی
۶ دہائی -
---
۱ دہائی

۱ دہائی ÷ ۲
= ۱۰ اکائی ÷ ۲

۵ اکائی
۲ ) ۱۰ اکائی
۱۰ اکائی -
---
×

خارج قسمت = ۵ اکائی + ۳ دہائی = ۳۵

ہر ایک کو ۳۵ پیسے ملے



Scanned by CamScanner

مثال - ۲ : ۵۷ کو ۳ سے تقسیم کرو

دیکھو -

۵۷ = ۳۰ + ۲۷

| |
|---|
| ۳۰ ÷ ۳ = ۱۰ |
| ۲۷ ÷ ۳ = ۹ |
| ۵۷ ÷ ۳ = ۱۹ |

| دہائی | اکائی |
|---|---|
| ۱ | ۹ |
| ۳) ۵ | ۷ |
| ۳ | |
| ۲ | ۷ |
| ۲ | ۷ |
| صفر | ۰ |

۵۷ = ۷ اکائی + ۵ دہائی

۱ دہائی

۳) ۵ دہائی

۳ دہائی

۲ دہائی

۷ اکائی + ۲ دہائی = ۲۷ اکائی

۹ اکائی

۳) ۲۷ اکائی

۲۷ اکائی

×

خارج قسمت ۹ اکائی + ۱ دہائی = ۱۹

مثال - ۳ : ۴۸۴ کو ۴ سے تقسیم کرو

دیکھو -

۴۸۴ = ۴ اکائی + ۸ دہائی + ۴ سیکڑے



Scanned by CamScanner

| ۱ سیکڑا | ۲ دہائی | ۱ اکائی |
| --- | --- | --- |
| ۴ سیکڑے (۴ | ۸ دہائی (۴ | ۴ اکائی (۴ |
| ۴ سیکڑے | ۸ دہائی | ۴ اکائی |
| × | × | × |

خارج قسمت: ۱ اکائی + ۲ دہائی + ۱ سیکڑا = ۱۲۱

∴ ۴۸۴ ÷ ۴ = ۱۲۱ (خارج قسمت)

```
      ۱ ۲ ۱
    ______
۴ ) ۴ ۸ ۴
    ۴
    ______

      ۸
    ______
        ۴
        ۴
    ______
     ۰ صفر
```

۴۸۴ ÷ ۴ = ۱۲۱

| |
| --- |
| ۴۰۰ ÷ ۴ = ۱۰۰ |
| ۸۰ ÷ ۴ = ۲۰ |
| ۴ ÷ ۴ = ۱ |
| ۴۸۴ ÷ ۴ = ۱۲۱ |

## مشق - ۱

۱- تقسیم کرو

۲) ۳۰ ، ۳) ۷۵ ، ۵) ۶۵ ، ۷) ۲۲۴ ، ۸) ۳۳۶



Scanned by CamScanner

۲ - ۳ چادروں کے دام ۷۵ رؤپئے ہیں - ایک چادر کا دام بتاؤ؟

۳ - ۳۶ میٹر لمبے کپڑے کے تھان میں سے ۶ میٹر لمبائی کے کتنے ٹکڑے کاٹے جا سکتے ہیں؟

۴ - ۵ پیسے کا ایک لیمنجوس ملتا ہے - ۵۰ پیسے میں کتنے لیمنجوس ملیں گے؟

۵ - ۹ آدمیوں میں ۲۱۶ روپئے بانٹے گئے - ہر ایک کو کتنے روپئے ملے؟

۶ - اگر ایک بنچ پر ۴ طالب علم بیٹھ سکتے ہیں تو ۹۰۸ طلبا کو بیٹھانے کے لئے کتنی بنچوں کی ضرورت ہوگی؟

۷ - ۲۴۵ بچوں کو ۷ قطاروں میں کھڑا کیا گیا ہے - ہر قطار میں کتنے بچے کھڑے ہیں؟

## ۵ لمبی: تقسیم کا لمبا قاعدہ جہاں باقی بھی بچے

مثال - ۱: ۶۲ بیر ۳ بچوں میں برابر - برابر تقسیم کئے گئے۔ ہر بچے کو کتنے بیر ملے - کتنے بیر بچے؟



Scanned by CamScanner

دیکھو - اکائی دہائی

```
     ۲   ۰
   ______
۳ ) ۶   ۲
    ۶
   ______
        ۲
```

جواب - ہر ایک کو ۲۰ بیر ملے ، ۲ بیر بچے

مثال ۲ : ۵۹ میٹر لمبی رسّی سے چار چار میٹر لمبے کتنے ٹکڑے کاٹے جا سکتے ہیں؟

دیکھو -

مختصر قاعدہ

```
     ۱   ۴
   ______
۴ ) ۵   ۹
    ۵   ۶
   ______
    ×   ۳
```

باقی ۳

اکائی دہائی

```
     ۱   ۴
   ______
۴ ) ۵   ۹
    ۴
   ______
    ۱   ۹
    ۱   ۶
   ______
        ۳
```

جواب - ۱۴ ٹکڑے کٹے - ۳ میٹر رسی بچی



Scanned by CamScanner

یہاں ۴ مقسوم علیہ ہے
۵۹ مقسومہ
۱۴ خارج قسمت اور باقی ۳ ہے

۵۹ = ۴ × ۱۴ + ۳

یعنی مقسومہ = مقسوم علیہ × خارج قسمت + باقی

> تقسیم کے سوالات میں، مقسوم علیہ کو خارج قسمت سے ضرب کرو۔ حاصل ضرب میں باقی جوڑو اُن کی مجموعی قیمت مقسومہ کے برابر ہوگی۔

تقسیم کے سوالات میں اپنے جواب کی جانچ اسی طرح کرتے ہیں۔

## مشق - ۲

تقسیم کرو اور باقی بتاؤ:

۱- ۳)۳۸ ۴)۸۶ ۵)۵۷ ۵)۹۵ ۳)۷۳

۲- ۲)۴۱ ۴)۸۳ ۵)۵۴ ۷)۷۱ ۸)۸۷

۳- ۵)۸۳ ۲)۳۳ ۵)۸۹ ۴)۹۵



Scanned by CamScanner

۴ - ۷۶ پودے تین کیاریوں میں برابر - برابر لگائے گئے ہر کیاری میں کتنے پودے لگے ؟ کتنے پودے بچے ؟

۵ - ۵۹ آموں کی ۷ برابر برابر ڈھیریاں لگائی گئیں - کتنے آم بچے ؟

۶ - ۴۰ میٹر لمبے فیتے سے تین میٹر لمبے کتنے ٹکڑے بنیں گے؟ کتنے میٹر فیتا بچے گا ؟

مثال - ۱ : ۸۳۵ کو ۲ سے تقسیم کرو اور باقی بھی بتاؤ -

دیکھو -

| سیکڑہ | دہائی | اکائی |
|---|---|---|
| ۴ | ۱ | ۷ |
| ۲) ۸ | ۳ | ۵ |
| ۸ | | |
| | ۳ | |
| | ۲ | |
| | ۱ | ۵ |
| | ۱ | ۴ |
| | | ۱ |

پہلے ۸ سیکڑے کو ۲ سے تقسیم کیا

۲ چار بار = ۸

اب ۳ دہائی کو ۲ سے تقسیم کیا

۲ ایک بار = ۲

باقی = ۳ دہائی — ۲ دہائی = ۱ دہائی

۵ اکائی + ۱ دہائی = ۱۵ اکائی

۲ سات بار = ۱۴

باقی = ۱۵ اکائی — ۱۴ اکائی

= ۱ اکائی

= ۱



Scanned by CamScanner

جانچ : مقسوم علیہ × خارج قسمت + باقی = مقسومہ

۱ + ۴۱۶ × ۲ =

۱ + ۸۳۲ =

مقسومہ ۸۳۵ =

مثال-۲ : ۵۵۹ کو ۹ سے تقسیم کرو اور باقی بتاؤ

دیکھو۔

اکائی دہائی سیکڑا

۶۲

۹ ) ۵۵۹

۵۴

۱۹

۱۸

۱

۵ سیکڑا میں ۹ سے تقسیم نہیں دیا جا سکا

۵ دہائی ۵ سیکڑا = ۵۵ دہائی

اب ۵۵ دہائی کو ۹ سے تقسیم کیا

۹ چھ بار = ۵۴

باقی = ۱ دہائی

۹ اکائی + ۱ دہائی = ۱۹ اکائی

۹ دو بار = ۱۸

باقی = ۱ اکائی

= ۱

جواب کی جانچ خود کرو۔

## مشق-۳

خارج قسمت اور باقی معلوم کرو۔ جواب کی جانچ بھی کرو۔



Scanned by CamScanner

۱- ۴ ÷ ۶۵۱ ‎ ‎ ۵ ÷ ۲۲۲ ‎ ‎ ۸ ÷ ۵۴۵ ‎ ‎ ۳ ÷ ۷۰۰

۷ ÷ ۹۴۶ ‎ ‎ ۴ ÷ ۹۶۵ ‎ ‎ ۵ ÷ ۹۰۸ ‎ ‎ ۸ ÷ ۲۲۲

۲- ۷۳۰ آم ہیں۔ ۶ ٹوکریوں میں برابر۔ برابر رکھے گئے۔ ہر ٹوکری میں کتنے آم ہیں؟ کتنے آم باقی بچے؟

۳- ۲۴۵ ٹکٹ ۴ البموں میں برابر برابر لگائے گئے۔ ہر ایک میں کتنے ٹکٹ لگے اور کتنے بچے؟

۴- کسی گنتی میں ۱۰ سے تقسیم

مثال -۱: ۹۶۰ کو ۱۰ سے تقسیم کرو

خارج قسمت ۹۶ آیا۔

اس کا مطلب یہ ہوا کہ ۹۶۰ کے اکائی کے ہندسہ (۰) صفر کو ہٹا دینے سے بچے ہوئے ہندسوں سے ۹۶ بنتا ہے۔

```
      ۹ ۶
    ------
۱۰ ) ۹ ۶ ۰
     ۹ ۰
    ------
       ۶ ۰
       ۶ ۰
    ------
         ×
```

مثال -۲: ۲۰۰ کو ۱۰ سے تقسیم کرو

۲۰۰ میں سے اکائی کا صفر ہٹا دینے سے ۲۰ بنتا ہے۔

```
      ۲ ۰
    ------
۱۰ ) ۲ ۰ ۰
     ۲ ۰
    ------
```



Scanned by CamScanner

مثال ۔ ۳ : ۵۷۰ کو ۱۰ سے تقسیم کرو

۵۷۰ میں سے اکائی کا صفر ہٹا دینے پر ۵۷ بنتا ہے۔

```
     ۵۷
   ------
۱۰ ) ۵۷۰
     ۵۰
   ------
      ۷۰
      ۷۰
   ------
       ×
```

اس طرح ہم دیکھتے ہیں کہ جس گنتی میں اکائی کی جگہ پر صفر ہو اس کو ۱۰ سے تقسیم کرنے پر خارج قسمت وہی ہوتا ہے جو اکائی کے صفر کو ہٹانے پر گنتی رہتی ہے

مثال ۔ ۴ : ۵۷۶ کو ۱۰ سے تقسیم کرو

تم نے دیکھا کہ ۵۷۶ میں اکائی کا ہندسہ ۶ ہے ۔ اس ۶ کو ہٹا دینے سے ۵۷ آتا ہے جو خارج قسمت کے برابر ہے ۔ باقی اکائی کا ہندسہ ۶ آیا۔

```
     ۵۷
   ------
۱۰ ) ۵۷۶
     ۵۰
   ------
      ۷۶
      ۷۰
   ------
       ۶
```



Scanned by CamScanner

مثال - ۵ : ۷۳۴ کو ۱۰ سے تقسیم کرو

```
      ۷۳
   ______
۱۰ ) ۷۳۴
     ۷۰
   ______
      ۳۴
      ۳۰
   ______
       ۴
```

۷۳۴ میں اکائی کا ہندسہ ۴ ہٹانے سے ۷۳ آتا ہے. جو خارج قسمت کے برابر ہے۔ باقی ۴ ہے۔

> کسی گنتی کو ۱۰ سے تقسیم کرنے پر
>
> (۱) گنتی کے اکائی کے ہندسے کو ہٹانے پر بنی ہوئی گنتی کے برابر خارج قسمت آتا ہے۔
>
> (۲) باقی اکائی کے ہندسے کے برابر آتا ہے

## مشق - ۴

خارج قسمت اور باقی بتاؤ :

۸۴ ÷ ۱۰ ، ۹۵ ÷ ۱۰ ، ۸۱۷ ÷ ۱۰ ، ۹۰۶ ÷ ۱۰



Scanned by CamScanner

## تقسیم کی صفت

دیکھو۔

(۱) ۴ ÷ ۱ = ۴

۷ ÷ ۱ = ۷

تم دیکھتے ہو کہ — کسی بھی گنتی میں ۱ سے تقسیم کرنے پر خارج قسمت وہی گنتی ہوتی ہے۔

(۲) ۴ ÷ ۴ = ۱

۷ ÷ ۷ = ۱

تم دیکھتے ہو کہ — صفر (۰) کے علاوہ کسی بھی گنتی میں اسی گنتی سے تقسیم کرنے پر خارج قسمت ۱ آتا ہے۔

(۳) ۰ ÷ ۵ = ۰

۰ ÷ ۳ = ۰

۰ ÷ ۸ = ۰

تم دیکھتے ہو کہ — صفر (۰) میں کسی بھی گنتی سے تقسیم کرنے پر خارج قسمت صفر آتا ہے۔

## مشق - ۵

خالی جگہ ☐ بھرو

۳ ÷ ۱ = ☐    ۲ ÷ ۲ = ☐    ۰ ÷ ۴ = ☐    ☐ ÷ ۶ = ۰

۵ ÷ ۵ = ☐    ۰ ÷ ۷ = ☐    ۵ ÷ ☐ = ۵    ۹ ÷ ۹ = ☐

۰ ÷ ۵ = ☐    ۸ ÷ ☐ = ۱    ۵ ÷ ۱ = ☐    ۹ ÷ ۱ = ☐



Scanned by CamScanner

اکائی - ٦

# کسر اور اعداد

**پچھلے کام کا دہرانا :**

نیچے بنی ہوئی شکل کو دیکھو - اس کو کتنے حصّوں میں بانٹا گیا ہے ؟ ان حصّوں کی شکل میں کیا رشتہ ہے ؟



چوتھائی

رنگین حصّہ پورے کا کون سا حصہ ہے -

شکل ۴ حصوں میں بنٹی ہے - چاروں حصّے آپس میں برابر ہیں - رنگین حصّہ پورے کا ایک چوتھائی ہے -

ایک چوتھائی = $\frac{1}{4}$



Scanned by CamScanner

۱۔ نیچے بنی ہوئی شکلوں میں جن کے برابر حصے کیے ہیں ان پر صحیح (✓) کا نشان اور جن کے حصے برابر نہ ہوں ان پر غلط (×) کا نشان لگاؤ۔



۲۔ نیچے دی گئی شکلوں کے کتنے برابر حصے کیے گئے ہیں۔ شکلوں کے نیچے ان کی تعداد لکھو۔



: - آدھا، ایک چوتھائی، تین چوتھائی

آدھا —

ایک مستطیل نما کاغذ کا ٹکڑا لو۔ اس کے آمنے سامنے کے دونوں کونوں کو ملا کر اسے موڑو۔ تم کیا دیکھتے ہو؟ اس کاغذ کے دو برابر حصے ہو گئے۔ ہر حصہ پورے کا آدھا حصہ کہا جاتا ہے۔ اسے $\frac{1}{2}$ لکھا جاتا ہے۔ اور "ایک بٹا دو" پڑھتے ہیں پڑی سطر کے اوپر شمار کنندہ اور نیچے نسب نما ہوتا ہے۔ یہاں $\frac{1}{2}$ میں شمار کنندہ ۱ اور نسب نما ۲ ہے۔ اسے نیچے شکل میں اس طرح دکھا سکتے ہیں۔



رنگین حصہ پورے کاغذ کے ٹکڑے کا $\frac{1}{2}$ ہے اور سادہ حصہ بھی پورے کاغذ کا $\frac{1}{2}$ ہے

یعنی آدھا حصہ + آدھا حصہ = پورا

اسی طرح نیچے دی ہوئی چار گیندوں کو برابر عدد کے دو ٹولیوں میں بانٹ دیا گیا ہے، ہر ٹولی میں دو گیندیں ہیں۔



Scanned by CamScanner



۴ گیندوں کا $\frac{۱}{۲}$ = ۲ گیندیں

**ایک چوتھائی ، تین چوتھائی :**

ایک مستطیل نما کاغذ کا ٹکڑا لو۔ اس کے آمنے سامنے کے کناروں کو ملا کر دو برابر حصوں میں موڑو۔ اب اس کے آمنے سامنے کے کناروں کو ملا کر پھر موڑو۔ کاغذ کو کھول کر پھیلاؤ۔ دیکھو، کاغذ کتنے برابر حصوں میں بٹ گیا۔

ہر حصہ پورے کاغذ کے ٹکڑے کا چوتھائی یا $\frac{۱}{۴}$ ہے جیسا کہ نیچے کی شکل میں دکھایا گیا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | $\frac{۱}{۴}$ |

اوپر کی شکل میں۔

رنگین حصہ $\frac{۱}{۴}$ ہے۔ سادہ حصہ پورے کا تین چوتھائی ہے $\frac{۳}{۴}$ لکھتے ہیں اور تین بٹا چار پڑھتے ہیں۔



Scanned by CamScanner

اس طرح $\frac{1}{4} + \frac{3}{4} = 1$

یا۔ ایک چوتھائی + تین چوتھائی = پورا (ایک)

اب پھر اوپر کی شکل کو دیکھو۔

پورے کے تین چوتھائی حصّہ (سادہ حصّہ) میں ایک چوتھائی حصّہ ۳ بار شامل ہے۔

اس طرح

تین چوتھائی حصّہ = ایک چوتھائی حصّہ تین بار

$$\frac{1}{4} + \frac{1}{4} + \frac{1}{4} = \frac{3}{4}$$

دیکھو، نیچے آٹھ گیندیں دی گئی ہیں



خط کی مدد سے انھیں کتنے برابر حصّوں میں بانٹا گیا ہے؟

انھیں چار برابر حصّوں میں بانٹا گیا ہے۔

اس طرح ہر حصّہ پورے کا ایک چوتھائی ہے

دیکھو، ۸ گیندوں کے ایک چوتھائی حصّے میں کتنی گیندیں ہیں؟

اس میں ۲ گیندیں ہیں۔

اس طرح ۸ گیندوں کا ایک چوتھائی حصّہ

= ۸ گیندوں کا $\frac{1}{4}$ حصّہ

= ۲ گیندیں

اور ۸ گیندوں کا تین چوتھائی حصّہ

= ۸ گیندوں کا $\frac{3}{4}$ حصّہ

= ۸ گیندوں کا $\frac{1}{4}$ حصہ ۳ بار

= ۲ گیندیں ۳ بار

= ۶ گیندیں

: ایک تہائی اور دو تہائی حصّہ ۔

دیکھو، نیچے دی گئی شکلوں کے کتنے برابر حصّے کیے گئے ہیں؟









Scanned by CamScanner

ہر شکل ۳ برابر حصّوں میں بٹی ہے۔
رنگین حصّہ ۳ برابر حصّوں میں سے ایک ہے
رنگین حصّہ پوری شکل کا کون سا حصّہ ہے؟
رنگین حصّہ پوری شکل کا $\frac{1}{3}$ حصّہ ہے
$\frac{1}{3}$ حصّہ کو ایک تہائی حصّہ بھی کہتے ہیں۔
ہر شکل کے ایک تہائی حصّہ (رنگین حصّے) کو نکال دینے؛
باقی سادے حصّے میں رنگین حصّے کے برابر کتنے حصّے ہیں۔
سادے حصّے میں ایک تہائی حصّے کے برابر دو حصّے ہیں
سادہ حصّہ جس میں ایک تہائی حصّے کے برابر دو حصّے ہیں؛
شکل کا دو تہائی حصّہ ہے۔
دو تہائی حصّے کو $\frac{2}{3}$ حصّہ بھی کہتے ہیں۔

دیکھو۔
شکل کا رنگین حصہ + اس کا سادہ حصّہ = پوری شکل

اس طرح
ایک تہائی حصّہ + دو تہائی حصّہ
= تین تہائی حصّہ = پورا
یا $\frac{1}{3}$ حصّہ + $\frac{2}{3}$ حصّہ = پورا



Scanned by CamScanner

اور تین تہائی حصّہ = پورا

دیکھو نیچے کی شکلوں کو کتنے حصّوں میں بانٹا گیا ہے۔



ان شکلوں میں سے ہر ایک کو پانچ برابر حصّوں میں بانٹا گیا ہے۔

ہر شکل کے پانچ برابر حصوں میں سے کتنا حصّہ رنگین ہے۔

رنگین حصّہ شکل کے پانچ برابر حصّوں میں سے ایک ہے۔

رنگین حصّہ کو پوری شکل کا کون سا حصّہ کہتے ہیں؟

رنگین حصّہ یعنی ۵ برابر حصّوں میں سے ایک حصّہ کو پوری شکل کا $\frac{۱}{۵}$ حصّہ کہتے ہیں۔

اس طرح اگر کسی شکل کے ۶ برابر حصّے کریں تو ہر حصّے کو پوری شکل کا چھٹا حصّہ یا $\frac{۱}{۶}$ حصّہ کہتے ہیں۔



Scanned by CamScanner

اسی طرح کسی بھی چیز کا ساتواں، آٹھواں، نواں، دسواں

...... حصّہ سلسلہ وار $\frac{1}{7}$ ، $\frac{1}{8}$ ، $\frac{1}{9}$ ، $\frac{1}{10}$ ......

ہوتا ہے۔

## مشق - ۱

۱۔ نیچے دی گئی شکلوں میں $\frac{1}{4}$ حصّہ کو رنگین کرو۔





۲۔ نیچے بنی ہوئی شکلوں میں $\frac{3}{4}$ حصّہ کو پنسل سے رنگین کرو۔





۳۔ نیچے دی ہوئی شکلوں میں $\frac{1}{3}$ حصّے کو رنگین کرو۔







Scanned by CamScanner

۴ - ۱۲ کانچ کی گولیوں کو ۳ برابر حصّوں میں تقسیم کرو اور
بتاؤ کہ ۱۲ گولیوں کے $\frac{1}{3}$ حصّہ میں کتنی گولیاں ہیں؟

۵ - ۲۰ کانچ کی گولیوں کو چار برابر حصّوں میں تقسیم کرکے
معلوم کرو کہ اس کے چوتھائی حصّہ میں کتنی گولیاں ہیں۔

۶ - ۲۴ مٹر کے دانوں کو لے کر باری باری سے معلوم
کرو کہ ۔

(الف) ۲۴ دانوں کا $\frac{1}{8}$ حصّہ = ☐ دانے

(ب) ۲۴ دانوں کا $\frac{1}{6}$ حصّہ = ☐ دانے

۷ - ۱۸ سکوں کے $\frac{1}{2}$ حصّہ میں کتنے سکّے ہیں؟

## چھوٹی بڑی کسر :-

دیکھو۔

پہلی شکل رنگین حصّہ = $\frac{3}{4}$



دوسری شکل رنگین حصّہ = $\frac{2}{4}$





Scanned by CamScanner

۶



۴۔ رنگین حصہ $\frac{۲}{۹}$



اوپر دی گئی شکلوں میں کس کا رنگین حصہ سب سے زیادہ ہے؟ شکل ۱ کا رنگین حصہ سب سے زیادہ ہے۔

اس لئے: $\frac{۲}{۳}$، $\frac{۲}{۴}$، $\frac{۲}{۶}$؛ $\frac{۲}{۹}$ میں سب سے بڑی کسر $\frac{۲}{۳}$ ہوگی۔

ان کسروں میں سبھی کے شمار کنندہ برابر ہیں لیکن سب سے بڑی کسر $\frac{۲}{۳}$ کا نسب نما سب سے چھوٹا ہے۔

تصویر ۱ کا رنگین حصہ پوری تصویر کا $\frac{۲}{۳}$ حصہ یا دو تہائی حصہ ہے۔

شکل ۲ کا رنگین حصہ پوری شکل کا کون سا حصہ ہے؟

شکل ۲ کا رنگین حصہ پوری شکل کا دو چوتھائی یا $\frac{۲}{۴}$ حصہ ہے۔

شکل ۳ کا رنگین حصہ پوری شکل کا کون سا حصہ ہے؟



Scanned by CamScanner

شکل ۳ کا رنگین حصہ پوری شکل کا دو چھٹواں $\frac{۲}{۶}$ حصہ ہے
شکل ۱ اور ۲ میں کس کا رنگین حصہ زیادہ ہے؟
شکل ۱ کا رنگین حصہ زیادہ ہے۔ یعنی $\frac{۲}{۳} > \frac{۲}{۴}$
شکل ۲ اور شکل ۳ میں کس کا رنگین حصہ زیادہ ہے؟
شکل ۲ کا رنگین حصہ زیادہ ہے یعنی $\frac{۲}{۴} > \frac{۲}{۶}$
$\frac{۲}{۳}$ حصہ، $\frac{۲}{۴}$ اور $\frac{۲}{۶}$ حصہ بالترتیب گھٹاتے ہوئے کیسے لکھتے ہیں؟

$$\frac{۲}{۳} > \frac{۲}{۴} > \frac{۲}{۶}$$

انھیں بالترتیب بڑھتے ہوئے انداز میں اس طرح لکھیں گے۔

$$\frac{۲}{۶} < \frac{۲}{۴} < \frac{۲}{۳}$$

$\frac{۲}{۳}$، $\frac{۲}{۴}$ اور $\frac{۲}{۶}$ تینوں کسروں میں کیا یکسانیت ہے؟
ہر کسر میں شمار کنندہ ۲ ہے یعنی سبھی شمار کنندہ یکساں ہیں
ان میں سے سب سے چھوٹا نسب نما کس کسر کا ہے؟
یکساں شمار کنندہ کی کسروں میں وہ کسر سب سے بڑی ہوتی ہے جس کا نسب نما سب سے چھوٹا ہوتا ہے۔



Scanned by CamScanner

# مشق - ۴

۱- $\frac{۱}{۵}$ اور $\frac{۱}{۳}$ میں کون سی کسر بڑی ہے؟

۲- $\frac{۳}{۴}$ ، $\frac{۳}{۷}$ اور $\frac{۳}{۵}$ میں سب سے چھوٹی کسر کون ہے؟

۳- $\frac{۵}{۹}$ ، $\frac{۵}{۶}$ اور $\frac{۵}{۸}$ کو بالترتیب بڑھتے ہوئے انداز میں لکھو؟

## : یکساں نسب نما کے کسر

دیکھو -

$\frac{۱}{۴}$ اور $\frac{۳}{۴}$ میں کیا یکسانیت ہے؟

دونوں کے نسب نما یکساں ہیں

$\frac{۳}{۴}$ میں $\frac{۱}{۴}$ کتنے بار شامل ہے؟

$\frac{۳}{۴}$ میں $\frac{۱}{۴}$ تین بار شامل ہے۔

$\frac{۳}{۴}$ اور $\frac{۱}{۴}$ میں کون سی کسر بڑی ہے؟

$\frac{۳}{۴}$ بڑی ہے $\frac{۱}{۴}$ سے

یعنی $\frac{۱}{۴} < \frac{۳}{۴}$

پھر دیکھو $\frac{۲}{۵}$ $\frac{۱}{۵}$ $\frac{۳}{۵}$ اور $\frac{۴}{۵}$ میں کیا یکسانیت ہے

سبھی کسروں کے نسب نما یکساں ہیں۔

ان میں سب سے بڑی کسر کون سی ہے؟

ان میں سب سے بڑی کسر $\frac{۴}{۵}$ ہے

$\frac{۴}{۵}$ دوسری کسروں سے کیوں زیادہ ہے؟



Scanned by CamScanner

۴/۵ میں پانچواں حصہ چار بار ہے دوسری کسروں میں پانچویں حصے کم ہیں۔

یکساں نسب نما کی کسروں میں سب سے بڑی کسر کی کیا پہچان ہے؟

| |
|---|
| یکساں نسب نما کی کسروں میں سب سے بڑی کسر کی شمار کنندہ سب سے بڑا ہوتا ہے۔ |

## مشق - ۳

۱۔ خالی جگہ ☐ میں < یا > جیسا مناسب ہو لکھو۔

(الف) ۳/۸ ☐ ۷/۸

(ب) ۴/۵ ☐ ۳/۵

(ج) ۴/۷ ☐ ۶/۷

۲۔ نیچے دی کسروں کو بالترتیب بڑھتے ہوئے لکھو۔

(الف) ۳/۴ ، ۳/۷ ، ۳/۸

(ب) ۷/۹ ، ۵/۹ ، ۴/۹ ، ۸/۹

۳۔ سوال (۲) میں دی گئی کسروں کو بالترتیب گھٹتے ہوئے لکھو۔



Scanned by CamScanner

: یکساں نسب نما کی کسروں کا جوڑ

دیکھو۔ $\frac{۳}{۵}$ اور $\frac{۱}{۵}$ میں کیا یکسانیت ہے؟

دونوں کے نسب نما یکساں ہیں

$\frac{۳}{۵}+\frac{۱}{۵}$ کی کیا قیمت ہے؟

$\frac{۳}{۵}$ = پانچواں حصّہ ۳ بار

$\frac{۱}{۵}$ = پانچواں حصّہ ۱ بار

$\frac{۳}{۵}+\frac{۱}{۵}$ = ۳ بار پانچواں حصّہ + ۱ بار پانچواں حصّہ

= ۴ بار پانچواں حصّہ

= $\frac{۴}{۵}$

اس لئے $\frac{۳}{۵}+\frac{۱}{۵}=\frac{۴}{۵}$

پھر $\frac{۳}{۷}+\frac{۲}{۷}+\frac{۱}{۷}$

ساتواں حصّہ ۳ بار + ساتواں حصّہ ۲ بار

+ ساتواں حصّہ ۱ بار

= ساتواں حصّہ (۳ + ۲ + ۱) بار

= ساتواں حصّہ ۶ بار

= $\frac{۶}{۷}$



Scanned by CamScanner

$\therefore \quad \frac{۳}{۷} + \frac{۲}{۷} + \frac{۱}{۷} = \frac{۶}{۷}$

$\frac{۵}{۸} + \frac{۳}{۸}$

$= \frac{۵ + ۳}{۸} =$ ۸ بار آٹھواں حصہ = پورا

$\therefore \quad \frac{۵}{۸} + \frac{۳}{۸} = ۱$

اس طرح ہم دیکھتے ہیں کہ

| |
|---|
| یکساں نسب نما کی کسروں کا مجموعی جوڑ = $\frac{\text{شمار کنندوں کا مجموعی جوڑ}}{\text{نسب نما}}$ |

## مشق-۴

۱- قیمت بتاؤ-

(الف) $\frac{۲}{۵} + \frac{۱}{۵}$ (ب) $\frac{۱}{۷} + \frac{۲}{۷} + \frac{۳}{۷}$

۲- جوڑو

(الف) $\frac{۱}{۵}$ اور $\frac{۳}{۵}$ (ب) $\frac{۵}{۹}$ اور $\frac{۳}{۹}$



Scanned by CamScanner

۳۔ دی ہوئی شکلوں کی مدد سے خالی جگہوں $\square$ کو بھرو۔

$\square = \frac{۲}{۷} + \frac{۱}{۷}$ (الف



$\square = \frac{۳}{۸} + \frac{۲}{۸}$ (ب



$\square = \frac{۵}{۹} + \frac{۳}{۹}$ (ج



۴۔ نیچے دی ہوئی مثالوں کی طرح خالی جگہیں بھرو۔

$\frac{۳}{۷} = \frac{\square + \square}{۷} = \frac{۲}{۷} + \frac{۱}{۷}$

$\frac{\square}{۵} = \frac{۱ + \square}{۵} = \frac{۱}{۵} + \frac{۲}{۵}$ (الف

$\frac{۴}{۶} = \frac{\square + ۲ + \square}{۶} = \frac{۱}{۶} + \frac{۲}{۶} + \frac{۱}{۶}$ (ب

$\frac{\square}{۹} = \frac{\square + ۱ + ۲}{۹} = \frac{۲}{۹} + \frac{۱}{۹} + \frac{۲}{۹}$ (ج



Scanned by CamScanner

یکساں نسب نما والی کسروں کا گھٹانا۔



دیکھو۔
شکل کا کون سا حصّہ رنگین ہے
کا پانچ آٹھواں حصّہ یا $\frac{۵}{۸}$ حصّہ رنگین ہے۔



اب دیکھو، شکل کے رنگین $\frac{۵}{۸}$ حصے سے کتنا حصّہ کاٹ کر
یا گیا ہے۔



Scanned by CamScanner

رنگین $\frac{5}{8}$ حصّہ سے $\frac{2}{8}$ حصّہ یعنی ۲ آٹھواں حصّہ نکال دیا گیا ہے۔

پھر دیکھو، رنگین حصّے کے کتنے حصّے بچ گئے ہیں؟
رنگین حصّے کے ۳ ٹکڑے بچ گئے ہیں۔

رنگین بچا ہوا حصّہ پوری شکل کا کون سا حصّہ ہے؟
رنگین بچا ہوا حصّہ پوری شکل کا ۳ آٹھواں یا $\frac{3}{8}$ حصّہ ہے۔

اس طرح۔

$\frac{5}{8}$ حصّہ − $\frac{2}{8}$ حصّہ = $\frac{3}{8}$ حصّہ

حل کرنے کا طریقہ:

$$\frac{5}{8} - \frac{2}{8} = \frac{5-2}{8} = \frac{3}{8}$$

مثال: $\frac{5}{7}$ سے $\frac{2}{7}$ گھٹاؤ

۵ ساتواں حصّہ − ۲ ساتواں حصّہ = ۳ ساتواں حصّہ

حل $\frac{5}{7} - \frac{2}{7} = \frac{5-2}{7} = \frac{3}{7}$



Scanned by CamScanner

یکساں نسب نما کی کسروں کا فرق = $\frac{\text{شمار کنندہ کا فرق}}{\text{نسب نما}}$

## مشق ۔ ۵

۱۔ خالی جگہ □ بھرو

(الف) $\frac{۸}{۹} - \frac{۵}{۹} = \frac{\square - ۵}{۹} = \frac{__}{۹}$

(ب) $\frac{۵}{۸} - \frac{۳}{۸} = \frac{۵ - \square}{۸} = \frac{\square}{۸}$

(ج) $\frac{۶}{۷} - \frac{۳}{۷} = \frac{\square - \square}{۷} \quad \frac{۳}{۷}$

۲۔ گھٹاؤ۔

(الف) $\frac{۴}{۸}$ سے $\frac{۳}{۸}$ (ب) $\frac{۲}{۵}$ سے $\frac{۱}{۵}$ (ج) $\frac{۵}{۹}$ سے $\frac{۴}{۹}$

۳۔ قیمت بتاؤ

(الف) $\frac{۱}{۳} - \frac{۲}{۳}$ (ب) $\frac{۱}{۴} - \frac{۳}{۴}$ (ج) $\frac{۵}{۹} - \frac{۷}{۹}$

## متفرق مشق

۱۔ ... ی شکلوں میں رنگین حصہ پوری شکل کا کون سا حصہ ہے؟



Scanned by CamScanner






۲۔ نیچے دی گئی ہر شکل میں اس کے سامنے لکھے حصّہ میں رنگ بھرو۔

(الف) $\frac{۲}{۹}$ حصّہ



(ب) $\frac{۱}{۹}$ حصّہ



(ج) $\frac{۴}{۸}$ حصّہ





Scanned by CamScanner

(الف) کتنے آدھے؟
(ب) کتنے چوتھائی؟
(ج) کتنے تہائی؟

۴- خالی جگہ □ بھرو

(الف) □/۵ = ۱ (ب) ۷/۷ = □ (ج) ۸/□ = ۱

۵- اُن کسروں کو گھیرو جن میں شمار کنندہ، نسب نما سے ۲ کم ہو۔

۷/۹ ، ۵/۶ ، ۲/۵ ، ۴/۷ ، ۵/۷ ، ۶/۸ ، ۲/۷ ، ۱/۲

۶- مندرجہ ذیل کسروں کو بالترتیب بڑھتے ہوئے لکھو۔

(الف) ۵/۷ ، ۲/۷ ، ۴/۷ ، ۱/۷ ، ۶/۷

(ب) ۳/۷ ، ۳/۴ ، ۲/۸ ، ۳/۱۰ ، ۳/۵

---



Scanned by CamScanner

اکائی - ۷

# جیومیٹری

**پچھلے کام کا دہرانا :**

نیچے بنی ہوئی شکلوں کو دھیان سے دیکھو۔



۱- اوپر کی شکلوں میں

(ا) مکعب نما شکل کی چیزوں کے اوپر ( ✓ ) کا:

(ب) دائرہ نما شکل کی چیزوں کے اوپر ( ○ ) کا نشا

(ج) مخروط نما (گاجر) شکل کی چیزوں کے اوپر ( ∆

(د) بیلن نما شکل کی چیزوں کے اوپر ( = )

۲- اپنے گھر کی دائرہ نما شکل کی چیزوں کے نام لکھ



Scanned by CamScanner

پنے گھر کی دو ملعبی شکل کی چیزوں کے نام لکھو۔
بنی ہوئی شکلوں کے سامنے مثلث۔ مربع مستطیل اور
جو صحیح ہو لکھو۔








مستقیم اور دو خطوط منحنی کھینچو
کی کاپی پر دو، دو مثلث، مستطیل اور دائرہ کی شکلیں کھینچو۔
اور سطح منحنی
ن چیزوں کی سطحوں کو غور سے دیکھو اور بتاؤ۔





صندوق، گیند، سیب اور میز میں
ن کی سطحیں ایک سی اور سیدھی ہیں؟
اور میز کی سطح ایک جیسی ہیں۔ یہ سطح سیدھی ہیں
نہ ہو کر سبھی جگہ ہموار ہیں۔ ایسی سطح کو سطح
ہیں۔
ب کی سطح ایک طرح کی ہیں۔ یہ اونچی نیچی ہیں



Scanned by CamScanner

ایسی سطح کو منحنی (ٹیڑھی میڑھی سطح) کہتے ہیں۔
نیچے کچھ چیزوں کی تصویریں بنی ہیں ان کو دیکھ کر بتاؤ












(ا) مکعبی ٹھوس میں کتنی مستوی سطحیں ہیں؟
(ب) بیلن میں کتنی مستوی اور کتنی منحنی سطحیں ہیں؟
(ج) گیند میں کتنی سطحیں ہیں؟
(د) دفتی کے ٹکڑے میں کتنی سطحیں ہیں؟
(ی) پلیٹ (طشتری) کی سطحیں کس قسم کی ہیں؟













Scanned by CamScanner







چیزیں جن کی کچھ سطحیں مستوی اور کچھ منحنی ہیں

کسی چیز کا جو حصّہ دکھائی پڑتا ہے یا مَس کیا (چھوا) جا سکتا ہے اس کو سطح کہتے ہیں۔

## مشق - ۱

نیچے خطوط وحدانی (بریکٹ) میں دیے گئے صحیح الفاظ پر صحیح (✓) کا نشان لگاؤ۔

(أ) کمرے کی دیواروں کی سطح (مستوی / منحنی) ہوتی ہے۔

(ب) ڈالڈا گھی کے ڈبّہ کی سطح (مستوی / منحنی / مستوی اور منحنی دونوں) ہوتی ہیں۔

(ج) تختۂ سیاہ کی سطح (مستوی / منحنی) ہوتی ہے۔

(د) کرۂ ارض (گلوب) کی سطح (مستوی / منحنی) ہوتی ہے۔



Scanned by CamScanner

## سطح ۔ پٹ ۔ کنارہ اور گوشہ :



بائیں طرف ایک گولہ کی شکل ـــ بنی ہے ۔ اس میں ایک سطح منحنی ہے ہے مگر کوئی کنارہ یا گوشہ نہیں ہے۔



بائیں طرف بنی دوسری شکل مخروطی ہے اس میں ایک سطح مستوی، ایک سطح منحنی ایک کنارہ اور ایک گوشہ ( کونا ) ہے ۔



تیسری تصویر دیا سلائی کے ڈبہ کی ہے اس کی سب سطحوں کو گنئے ۔

اس میں چھ سطح مستوی ہیں ان سطح کو پٹ کہتے ہیں دیا سلائی کے ڈبہ میں چھ پٹ بارہ کنارے اور آٹھ گوشے (کونے ہیں ۔

## مشق ـ ۲

نیچے لکھی چیزوں کی تصویروں کو دیکھ کر سطح، کنارہ، اور گوشہ کی تعداد بتاؤ ۔



( ۱ ) صندوق کی سطحوں کی تعداد

صندوق کے کناروں کی تعداد

صندوق کے گوشوں کی تعداد



Scanned by CamScanner



۲ - تختہ سیاہ کی سطحوں کی تعداد
تختہ سیاہ کے کناروں کی تعداد
تختہ سیاہ کے گوشوں کی تعداد



۳ - نیبو کے ٹکڑے میں سطحوں کی تعداد
نیبو کے ٹکڑے میں کناروں کی تعداد
نیبو کے ٹکڑے میں گوشوں کی تعداد



۴ - الماری لی سطحوں کی تعداد
الماری کے کناروں کی تعداد
الماری کے گوشوں کی تعداد

**سطح مستوی والی شکلیں :**

مستطیل - تم جانتے ہو کہ دیاسلائی یا صندوق مکعبی شکل کے ٹھوس ہیں جن میں چھ سطحیں ہوتی ہیں ہر سطح مستطیل کے شکل کی ہوتی ہے بائیں جانب مستطیل کی شکل کو غور سے دیکھو۔ اس میں





Scanned by CamScanner

چار گوشے (کونے) ہیں یہ کنارے (کوریں) مستطیل کے ضلع کہلاتے ہیں۔ آمنے سامنے کے ضلع آپس میں برابر ہوتے ہیں۔




مربع۔ بائیں جانب مربع کی ایک شکل ہے اس میں اور مستطیل میں کیا فرق ہے؟

مستطیل میں آمنے سامنے کے ضلع برابر ہیں مگر چاروں ضلع برابر نہیں ہیں جب کہ مربع کے چاروں ضلع برابر ہیں۔

اس میں چار ضلع اور چار کونے ہیں۔

مثلث۔ بائیں جانب مثلث کی شکل ہے۔ اس میں تین کنارے (کور) اور تین گوشے (کونے) ہیں ہر ایک کنارے کو مثلث کا ضلع اور ہر کونے کو مثلث کی راس کہتے ہیں۔






دائرہ۔ بائیں جانب دائرہ کی شکل ہے بتاؤ اس میں کتنے ضلع اور کتنی راس ہیں؟

اس میں نہ کوئی ضلع ہے اور نہ کوئی راس ہے۔



Scanned by CamScanner

## مشق - ۴

۱ - نیچے بنی شکلوں میں مستطیل کے اوپر ( ✓ ) کا نشان لگاؤ



۲ - نیچے بنی شکلوں میں مربع کی شکل پر ( ✓ ) کا نشان لگاؤ



۳ - نیچے بنی شکلوں میں کون سی شکلیں مثلث کی ہیں ؟ ان کو گولے سے گھیرو -



۴ - نیچے بنی شکلوں میں جو دائرہ ہوں ان پر ( ✓ ) کا نشان لگاؤ -





Scanned by CamScanner

۵ - خالی جگہوں [ ] میں مناسب تعداد یا لفظ لکھو

(ا) ایک مربع میں [چار] ضلع اور [چار] گوشے ہوتے ہیں

(ب) ایک مثلّث میں [تین] ضلع اور [تین] راس ہوتی ہیں۔

(ج) [دائرہ] میں گوشے (کونے) نہیں ہوتے۔

(د) مربع کے سبھی [ ] برابر ہوتے ہیں۔

نقطہ اور خطوطی حصّے:




بائیں جانب مثلّث کی شکل دیکھو۔ اس میں تین ضلع اور تین راسیں ہیں ہر راس ایک نقطہ ظاہر کرتی ہے۔

نقطہ کو ظاہر کرنے کے لیے اس طرح (٠) کا ایک نشان استعمال کرتے ہیں۔ اور اس کو ا - ب - ج - د - ی وغیرہ نام سے ظاہر کرتے ہیں مثلاً نقطہ ک کو مندرجہ ذیل طریقہ سے ظاہر کرتے ہیں۔

نقطہ ک = ک



Scanned by CamScanner




اپنی مشق کی کاپی کے ایک صفحہ پر دو نقطے ا اور ب کے نشان لگاؤ۔ اب اپنی اسکیل کو اس طرح رکھو کہ اس کا کنارہ دونوں نقطے ا اور ب کو ٹھیک چھوتا رہے۔ آپ اپنی پنسل کی نوک نقطہ ا پر رکھ کر اسے اسکیل کے ساتھ ساتھ نقطہ ب تک کھسکاؤ۔

اس طرح نقطے ا اور ب ایک خطِ مستقیم (سیدھی لکیر) سے مل جاتے ہیں اس شکل کو خطِ مستقیم ا، ب کہتے ہیں۔

## مشق - ۴

۱- ایک خطِ مستقیم ا ب بناؤ اور اس پر کوئی تین نقطے دکھاؤ

ب ——————— ا

۲- نیچے بنے خطِ مستقیم ا ب میں ا اور ب نقطوں کے درمیاں کتنے نقطے دکھائے گئے ہیں؟



Scanned by CamScanner

ا ج د ک ی ب

۳۔ نیچے بنی ہوئی شکلوں کو دیکھ کر ان کے خطوطی حصّوں ۱، ۲، ۳ وغیرہ کے نام لکھو۔ (یعنی خط ا ب، خط ب ج، ج د وغیرہ ترتیب سے لکھ

۱ ۲ ۳
۱ ۲ ۳ ۴
۱ ۲ ۳ ۴ ۵
۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶

: ۔ خطوطی حصّوں کی پیمائش (پٹری کی تصویر)

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰

اپنے اسکیل کو دیکھو۔ اس میں نشان لگے ہیں۔ نشانوں پر برابر فاصلہ پر ۱، ۲، ۳، ۴ ............ وغیرہ لکھے ہیں ان ہندسوں کے بیچ کا فاصلہ ا سینٹی میٹر ہے۔



Scanned by CamScanner

ایک سینٹی میٹر کے بیچ برابر دوری پر ملی میٹر کے نشان بنے ہیں
دیکھو ایک سینٹی میٹر میں کتنے ملی میٹر ہیں۔



۱ سینٹی میٹر = ۱۰ ملی میٹر
سینٹی میٹر کو سینٹی اور ملی میٹر کو مممی بھی لکھتے ہیں۔




اوپر کی شکل میں ک۔ ی ایک خط مستقیم دکھایا گیا ہے
اس کو اسکیل سے ناپنا ہے۔

اپنا اسکیل لو۔ اس کو اس طرح رکھو کہ اس کا صفر (۰)
ک کے ٹھیک نیچے ہو اور اس کو چھو رہا ہو۔ اسکیل کا وہی کنارہ
خطِ مستقیم ک ی کے نقطہ ی کو بھی چھو رہا ہو۔

اب دیکھو کہ خطِ مستقیم کے نقطہ ی کے ٹھیک نیچے اسکیل پر
لکھا کون سا ہندسہ نقطہ ی کو چھو رہا ہے۔ شکل میں اسکیل پر لکھا
۸ کا ہندسہ نقطہ ی کو چھو رہا ہے۔

لہٰذا خط مستقیم ک ی کی لمبائی ۸ سینٹی (سینٹی میٹر) ہے



Scanned by CamScanner

ب ——————— ا

د ——————— ج

ی ——————— ک

اوپر کھینچے گئے خطوط مستقیم ا ب، ج د اور ک ی کی لمبائی ناپو یہ خطوط ترتیب سے ۳، ۴ اور ۵ سینٹی ہیں۔

ر ——————— ی




اوپر ایک خط مستقیم ی ر کھینچا گیا ہے اسکیل کے ذریعہ اس کی لمبائی ناپو۔

اپنے اسکیل کو اس طرح رکھو کہ اسکیل کا صفر نشان نقطہ ی کو چھوئے اور اسکیل کا کنارہ خطِ مستقیم ی ر کو چھوئے۔ اب دیکھو کہ نقطہ ر اسکیل پر کس ہندسے کو چھو رہا ہے؟

تم دیکھو گے کہ اسکیل میں ۴ کے ہندسے کے آگے ۶ نشان تک نقطہ ر کو چھو رہا ہے۔

لہذا خط مستقیم ی ر کی لمبائی ۴ سینٹی ۶ میمی ہے۔

اگر کسی اسکیل کا صفر نشان مٹ گیا ہو یا پٹری کا کنارہ گھس گیا ہو یا ٹوٹ گیا ہو تو اسکیل کو خطِ مستقیم سے کسی دوسرے



Scanned by CamScanner

ہندسے سے لگا کر اس خط کی ناپ معلوم کی جا سکتی ہے۔




دیکھو اوپر کی شکل میں اسکیل کے ایک کنارہ کو اس طرح دکھایا گیا ہے کہ اسکیل کا ہندسہ ا کھینچے گئے خط مستقیم کے نقطہ ک کو چھو رہا ہے بتاؤ اسکیل کے کنارے کا کون سا ہندسہ نقطہ ل کو چھو رہا ہے؟

تم دیکھو گے کہ ۸ کا ہندسہ نقطہ ل کو چھو رہا ہے

لہٰذا خط مستقیم ک ل کی لمبائی

= (۸-۱) سینٹی

= ۷ سینٹی

لہٰذا خط مستقیم ک ل کی لمبائی ۷ سینٹی (سینٹی میٹر) ہے

جیومیٹری میں شکلوں کے ضلعوں کی مجموعی ناپ :-

مثلث کی شکل






Scanned by CamScanner

صفحہ ۱۰۸ پر بنے مثلث کی شکل کو دھیان سے دیکھو۔ اس میں اب
ب ج، ج ا، ضلعوں کو ناپو۔
ناپنے سے معلوم ہوگا کہ اب = ۶ سینٹی، ب ج = ۸
سینٹی اور ج ا ۵ سینٹی۔ ان لمبائیوں کا مجموعہ (۶+۸+۵) سینٹی = ۱۹ سینٹی ہوا۔ اس کو اس مثلث کے ضلعوں کی مجموعی ناپ کہتے ہیں۔




اوپر بنے مستطیل کے اضلاع اب، ب ج، ج د اور د ا کی لمبائی ترتیب سے ۴ سینٹی، ۳ سینٹی، ۴ سینٹی اور ۳ سینٹی ہے اس کی مجموعی ناپ (۴+۳+۴+۳) سینٹی = ۱۴ سینٹی ہوئی۔

اسی طرح دوسرے مثلث۔ مستطیل اور مربع کے ضلعوں کی مجموعی ناپ معلوم کر سکتے ہو۔

## مشق۔ ۵

ا۔ نیچے کھینچے گئے خطوط مستقیم کو اسکیل سے ناپو اور ان کی ناپ لکھو

(ا) ____________________

(ب) ____________________

(ج) ____________________



Scanned by CamScanner

۲- نیچے بنی شکلوں کے ضلعوں کو ناپو







۳- نیچے بنی شکلوں کے ضلعوں کی مجموعی ناپ معلوم کرو۔







: ۔ دی گئی ناپ کے خطوطی حصے کھینچنا
۴ سینٹی ناپ کا ایک خط مستقیم کھینچو۔




اپنی مشق کی کاپی کے ایک صفحہ پر ایک نقطہ ا بناؤ۔ اب اپنی اسکیل کے کنارے کو اس طرح رکھو کہ اس کے صفر کا ہندسہ نقطہ ا کو چھو رہا ہو۔ اب اپنی پنسل کی نوک کو نقطہ ا پر رکھو



Scanned by CamScanner

اور اسے اسکیل کے کنارے کے ساتھ ساتھ کھسکاؤ۔ جب تمہاری پنسل کی نوک اسکیل پر لکھے ہندسے ۴ سیمی تک پہنچ جائے تو اس کو روک دو۔ اس نقطہ کا نام ب رکھو۔ اس طرح خط مستقیم اب کی لمبائی ۴ سینٹی ہے۔

## مشق - ٦

مندرجہ ذیل ناپ کے خطوط مستقیم کھینچو

(ا) ۵ سینٹی      (ب) ۸ سینٹی

(ج) ۸ سینٹی ۲ میمی      (د) ۸ سینٹی ۲ میمی

Scanned by CamScanner

# رقم (روپیہ - پیسہ)

## پچھلے کام کا دہرانا

دیکھو اور پہچانو :-







۱ - خالی جگہوں کو بھرو

۱ روپیہ = ۱۰۰ پیسے

ا ) ۲ روپیہ = ........ پیسے

ب ) ۱۰ روپئے کا ایک نوٹ = دو روپئے کے ........ نوٹ

ج ) ۲ روپیہ + ۵ روپیہ = ........ روپئے

د ) ۲۵ پیسے + ........ پیسے = ۱۵ پیسے -



Scanned by CamScanner

۲ - جوڑ معلوم کرو

۱۱۷ روپئے ۳۰ پیسے اور ۱۵۶ روپیہ ۶۰ پیسے

۲ - فرق معلوم کرو

۲۴۱ روپئے ۸۷ پیسے اور ۱۵۶ روپئے ۶۰ پیسے

۴ - سرلا کے پاس ایک روپئے کا ایک نوٹ، دو روپئے کا ایک نوٹ اور ۵ روپئے کا ایک نوٹ ہے بتاؤ اس کے پاس کل کتنے روپئے ہیں؟

۵ - کریم کے پاس دو روپئے ہیں اس نے ۸۰ پیسے کی ایک کاپی اور ۲۵ پیسے کا ایک ربر خریدا۔ بتاؤ اس کے پاس اب کتنے پیسے بچے؟

- روپئے، پیسے کو لکھنا پڑھنا

ہم کو روزمرہ کی زندگی میں رقموں کو لفظوں اور ہندسوں میں لکھنے کی ضرورت پڑتی ہے مثلاً تین روپئے پچیس پیسے کی رقم کو ہندسوں میں ۳ر۲۵ لکھتے ہیں یہاں پر یہ (ر) نشان روپیہ اور پیسہ کو الگ کرتا ہے۔

(ر) اس نشان کے بائیں طرف لکھی گئی رقم روپیہ اور دائیں جانب لکھی گئی رقم پیسے کو بتاتی ہے۔ اس طرح روپیہ ۱۰ر۶۵ کو لفظوں میں دس روپیہ اور پینسٹھ پیسے لکھتے ہیں۔



Scanned by CamScanner

مندرجۂ ذیل کو دھیان سے دیکھو :

نیچے روپیوں اور پیسوں کو کس طرح لکھا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| ۱ پیسہ | ۰٫۰۱ روپیہ |
| ۵ پیسے | ۰٫۰۵ روپیہ |
| ۱۰ پیسے | ۰٫۱۰ روپیہ |
| ۲۵ پیسے | ۰٫۲۵ روپیہ |
| ۹۵ پیسے | ۰٫۹۵ روپیہ |
| ۱۰۰ پیسے | ۱٫۰۰ روپیہ |
| ۱ روپیہ ۸ پیسے | ۱٫۰۸ روپیہ |
| ۱ روپیہ ۴۰ پیسے | ۱٫۴۰ روپیہ |
| ۵ روپیہ ۔ ۳ پیسے | ۵٫۰۳ روپیہ |
| ۸ روپیہ ۶۵ پیسے | ۸٫۶۵ روپیہ |
| ۲۵ روپیہ ۵ پیسے | ۲۵٫۰۵ روپیہ |

ہم دیکھتے ہیں کہ

(ا) (٫) نشان کے بائیں جانب روپیہ اور دائیں جانب پیسہ لکھتے ہیں۔

(ب) اگر روپیہ نہ ہو تو (٫) نشان کے بائیں جانب صفر لکھا جاتا ہے۔

(ج) (٫) نشان کے داہنی طرف پیسے لکھتے ہیں۔



8B

Scanned by CamScanner

(د) پیسے ہمیشہ دو ہندسوں میں لکھے جاتے ہیں ا پیسہ دو پیسے
۳ پیسے وغیرہ کو ترتیب سے روپیہ ۰۱ ، روپیہ ۰۲ اور
روپیہ ۰۳ لکھتے ہیں۔ ان کو روپیہ ا، روپیہ ۲ ، اور
روپیہ ۳ لکھنا غلط ہے۔
(ی) داہنی جانب روپیہ لکھتے ہیں مگر بائیں جانب پیسے نہیں لکھے
جیسے روپیہ ۴۵ ، ۱۵

## مشق - ا

ا- نیچے لکھی گئی رقموں کو لفظوں میں لکھو۔

روپیہ ۳۹ ، روپیہ ۲۴ ، ۱۸ روپیہ ۰۶ ، ۱۰۲

۲- نیچے لکھی رقموں کو لفظوں میں لکھو :-

ا ۲۹ روپیہ ۹ پیسے ۶۳ روپیہ ۱۱ پیسے
۹۹ پیسے ۷۲ پیسے

: روپیہ کو پیسے میں بدلنا
ہم جانتے ہیں کہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ا روپیہ | = | ۱۰۰ پیسے | | |
| ۲ روپیہ | = | ۱۰۰×۲ پیسے | ۲۰۰ پیسے | |
| ۷ روپیہ | = | ۱۰۰×۷ پیسے | ۷۰۰ پیسے | |

اس لئے روپے کو پیسوں میں بدلنے کے لئے روپیوں کی
تعداد کو ۱۰۰ سے ضرب کر دیتے ہیں۔



Scanned by CamScanner

نیچے روپیوں کو پیسوں میں بدلا گیا ہے -

۱۹٫۰۵ روپیہ = ۱۹ روپیہ ۵ پیسے

= ۱۹ × ۱۰۰ پیسے + ۵ پیسے

= ۱۹۰۰ پیسے + ۵ پیسے

= ۱۹۰۵ پیسے

۲۴٫۳۵ روپیہ = ۲۴ روپیہ ۳۵ پیسے

= ۲۴ × ۱۰۰ پیسے + ۳۵ پیسے

= ۲۴۰۰ پیسے + ۳۵ پیسے

= ۲۴۳۵ پیسے

| |
|---|
| روپئے - پیسوں کو پیسوں میں بدلنے کے لیے ان کے بیچ کے نشان ( ٫ ) کو ہٹا دیتے ہیں - |

## مشق - ۲

۱ - مندرجہ ذیل رقموں کو ( ٫ ) کا نشان لگا کر دکھو

۵ روپیہ - ۸ روپیہ ۶۰ پیسے - ۱۲ روپئے ۶ پیسے

: - پیسوں کو روپیہ میں بدلنا

اوپر ہم نے دیکھا کہ روپیہ - پیسے کو پیسوں میں بدلنے کے لیے



Scanned by CamScanner

ان کے بیچ کے نشان (،) کو ہٹا دیتے ہیں مگر پیسوں کو روپیہ میں بدلنے کے لیے پیسوں کو ظاہر کرنے والے ہندسوں میں داہنی جانب سے دو ہندسے کے بعد (،) کا نشان لگا دیتے ہیں

مثلاً —

۳۷۸۵ پیسے = روپیہ ۳۷،۸۵ = ۳۷ روپیہ ۸۵ پیسے

۲۹۳ پیسے = روپیہ ۲،۹۳ = ۲ روپیہ ۹۳ پیسے

۹۰ پیسے = روپیہ ۰،۹۰ = ۹۵ پیسے

۳ پیسے = روپیہ ۰،۰۳ = ۳ پیسے

اس (،) نشان کے بائیں جانب والا ہندسہ روپیہ اور دائیں جانب والا ہندسہ پیسہ ظاہر کرتا ہے۔ اگر پیسوں کو ظاہر کرنے والا ہندسہ اکائی میں ہے تو اس کے بائیں جانب ایک صفر بڑھا کر یہ (،) نشان لگا دیتے ہیں۔

## مشق۔۴

نیچے لکھی رقموں کو یہ (،) نشان لگا کر روپیہ اور پیسہ میں بدلو۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵ پیسے | ۶۹ پیسے | ۱۸۹ پیسے |
| ۳۹۵ پیسے | ۱۹۳۸ پیسے | ۲۱۰۰ پیسے |

## روپئے، پیسے کا جوڑ : —

عام عددوں کے جوڑ کی طرح ہی روپئے پیسے کا جوڑ کیا جاتا ہے



Scanned by CamScanner

لیکن یہ دھیان رہے کہ اس ( ، ) نشان کے ٹھیک نیچے جوڑے جانے والے عددوں کا بھی یہ ( ، ) نشان ٹھیک رکھا جائے۔ حاصل جمع میں بھی ( ، ) نشان اوپر کے اسی نشان کے ٹھیک نیچے ہونا چاہیے۔

دیکھو:۔

روپیہ ۷،۰۵
\+ روپیہ ۳،۹۰
―――――
روپیہ ۱۰،۹۵

روپیہ ۳،۸۵
\+ روپیہ ۱،۱۵
―――――
روپیہ ۵،۰۰

اسی طرح

روپیہ ۰،۵۲
\+ روپیہ ۰،۸۰
―――――
روپیہ ۱،۳۲

روپیہ ۳،۰۵
روپیہ ۲،۸۵
\+ روپیہ ۵،۱۲
―――――
روپیہ ۱۱،۰۲

## مشق ۔ ۴

۱۔ جوڑ معلوم کرو

روپیہ ۰،۲۸
\+ روپیہ ۰،۱۶
\+ روپیہ ۰،۲۰
―――――

―――――

روپیہ ۰،۷۵
\+ روپیہ ۲،۱۳
\+ روپیہ ۱۴،۸۵
―――――

―――――



Scanned by CamScanner

۲- جوڑ معلوم کرو

۲،۸۰ روپیہ + ۴،۱۳ روپیہ

۱،۰۷ روپیہ + ۳،۸۲ روپیہ + ۳،۰۹ روپیہ

۱،۳۴ روپیہ + ۲،۷۴ روپیہ

۱،۸۰ روپیہ + ۶۲ پیسے + ۶۸ پیسے

۳- سعیدہ نے ۲،۷۵ روپیہ کا ایک قلم اور ۱،۲۰ روپیہ کی ایک پنسل خریدی بتاؤ اس نے کُل کتنا خرچ کیا؟

۴- بملا کے والدین نے ایک دن ۹۳،۷۵ روپیہ کے چاول، ۱۰،۰۰ روپیہ کی دال اور ۷،۵۰ روپیہ کی سبزی خریدی۔ انھوں نے کل کتنی رقم خرچ کی؟

## ۵- روپیہ، پیسے کا گھٹانا

روپئے پیسے کے گھٹانے کا عمل بھی عام عددوں کے گھٹانے کے ہی طرح کیا جاتا ہے۔ لیکن یہ دھیان رہے کہ اس (،) نشان کے ٹھیک نیچے گھٹائے جانے والے عدد کا بھی یہ (،) نشان رکھنا چاہیئے۔



Scanned by CamScanner

مثال - ۱

فرق بتاؤ

روپیہ ۲۰٫۴۵ اور روپیہ ۱۵٫۳۵ کا -

روپیہ ۵٫۰۸ اور روپیہ ۳٫۴۵ کا -

روپیہ ۱۲۰٫۷۳ اور روپیہ ۸۰۰٫۹۶ کا -

حل :-

| | | |
|---|---|---|
| روپیہ ۲۰٫۴۵ | روپیہ ۵٫۰۸ | روپیہ ۸۰۰٫۹۶ |
| − روپیہ ۱۵٫۳۵ | − روپیہ ۳٫۴۵ | − روپیہ ۱۲۰٫۷۳ |
| روپیہ ۵٫۱۰ | روپیہ ۱٫۶۳ | روپیہ ۶۸۰٫۲۳ |

مثال ۲ -

ہری کے پاس ۱۹ روپیہ ۵۰ پیسے تھے اس نے ۱۳ روپیہ ۷۵ پیسے کی بنیائن خریدی - اب اس کے پاس کتنی رقم بچی ؟

حل -

روپیہ ۱۹٫۵۰ ہری کے پاس تھے

روپیہ ۱۳٫۷۵ کی بنیائن خریدی

---

روپیہ ۵٫۷۵ بچے

---

اس لیے ہری کے پاس روپیہ ۵٫۷۵ باقی بچے -



Scanned by CamScanner

# مشق - ۵

۱- فرق معلوم کرو :-

| | | |
|---|---|---|
| روپیہ ۰،۶۸ | روپیہ ۱۱،۸۷ | روپیہ ۷،۴۷ |
| - روپیہ ۰،۳۹ | - روپیہ ۰،۶۸ | - روپیہ ۲،۵۹ |
| ______ | ______ | ______ |
| ______ | ______ | ______ |

۲- فرق معلوم کرو :-

(ا) روپیہ ۳،۹۰ اور روپیہ ۲،۲۸ کا

(ب) روپیہ ۵،۲۴ پیسے اور ۱۰۰ روپئے کا

(ج) ۷۲ پیسے اور ۲۵ پیسے کا

(د) پچھتر روپیہ اور اسی روپیہ ۵ پیسے

(ر) ۲ روپیہ اور ۶۷ پیسے کا

(ی) روپیہ ۵۸۰،۱۹ اور چھ سو روپئے کا

۳- ڈیوڈ کے پاس کل ۱۰۰ روپئے تھے۔ اب اس کے پاس روپیہ ۲۰،۸۰ بچے ہیں اس نے کُل کتنی رقم خرچ کی؟

۴- ایک پھل بیچنے والے سے شیام نے ۳ روپئے ۷۵ پیسے کے پھل خریدے۔ اس نے پھل والے کو پانچ (۵) روپیہ کا



Scanned by CamScanner

ب نوٹ دیا۔ بتاؤ پھل والا شیام کو۔کتنے پیسے واپس کرے گا؟

## روپیہ پیسے کو کسی عدد سے ضرب کرنا :-

مثال-۱

ایک ربر کی قیمت روپیہ ۳۵ء۰ ہے ایسے ۷ ربروں کی قیمت کیا ہوگی؟

حل :-

ایک ربر کی قیمت = روپیہ ۳۵ء۰

۷ ربروں کی قیمت = ۳۵ء۰ × ۷ روپیہ

روپیہ = ۳۵ء۰

روپیہ = ۷×

روپیہ = ۴۵ء۲

اس لئے ۷ ربروں کی قیمت روپیہ ۴۵ء۲ ہے۔

مثال-۲

ایک کتاب کی قیمت روپیہ ۲۵ء۸ ہے۔ایسی ہی ۵ کتابوں کی کیا قیمت ہوگی؟

حل۔ ایک کتاب کی قیمت = روپیہ ۲۵ء۸

۵ کتابوں کی قیمت = روپیہ ۲۵ء۸ × ۵



Scanned by CamScanner

۸ ، ۲۵ روپیہ

×۵ روپیہ

۴۱ ، ۲۵ روپیہ

اس لئے ۵ کتابوں کی قیمت ۴۱ ، ۲۵ ہے۔

تم نے کیا دیکھا؟ روپیہ۔ پیسہ میں کسی عدد سے ضرب کرنے کا عمل عام عددوں میں کسی عدد سے ضرب کرنے کی طرح ہی ہوتا ہے۔ حاصل ضرب میں داہنی جانب سے دو عدد چھوڑ کر یہ ( ، ) نشان لگاتے ہیں۔ اس نشان کے داہنی طرف کے عدد پیسہ ظاہر کرتے ہیں اور بائیں طرف کے عدد روپیہ ظاہر کرتے ہیں۔

## مشق - ۶

۱ - دیاسلائی کے ایک ڈبہ کی قیمت ۲۵ پیسے ہے۔ دیاسلائی کے ۱۳ ڈبوں کی کیا قیمت ہوگی؟

۲ - بازار میں نمک کے ایک پیکٹ کی قیمت روپیہ ۱ ، ۰۵ ہے تو ۷ پیکٹوں کی کیا قیمت ہوگی؟

۳ - ایک درجن کیلوں کا دام روپیہ ۲۰ ، ۰ ہے ۹ درجن کیلوں کا دام بتاؤ؟

۴ - ایک انڈے کا دام ۵۰ پیسے ہے ۹ انڈوں کے دام بتاؤ؟

۵ - ایک پنسل کا دام روپیہ ۶۵ء ۱ ہے تو ۷ پنسلوں کا کیا دام ہوگا؟

۶ - ۸ بلبوں کی قیمت روپیہ ۷۰ء ۵ فی بلب کے حساب سے معلوم کرو۔

۷ - اگربتی کے ۵ پیکٹوں کا دام روپیہ ۳۵ء ۲ فی پیکٹ کے حساب سے معلوم کرو؟

۸ - اگر ایک کتاب کی قیمت روپیہ ۲۵ء ۵۰ ہو تو ایسی ہی ۷ کتابوں کی کیا قیمت ہوگی؟



Scanned by CamScanner

## اکائی - ۹

# وقت کی ناپ



: - پچھلے کام کا دہرانا



۱ - دی گئی گھڑی کی تصویر میں چھوٹی سوئی کیا بتلاتی ہے؟ بڑی سوئی کیا بتلاتی ہے؟

۲ - ۷ بجے گھنٹے کی سوئی ۷ پر ہے۔ منٹ کی سوئی کس ہندسہ پر ہے؟



Scanned by CamScanner

۳۔ نیچے بنی گھڑیوں میں کتنے بجے ہیں؟






دیکھو۔

جب منٹ کی سوئی ۱۲ پر آجاتی ہے تبھی ۹ ، ۷ ، ۱۰ ، ۴ بجتے ہیں۔

:۔ ہفتہ کے دنوں کے نام۔ سوموار (دوشنبہ) منگل۔ بدھ۔ برہسپت (جمعرات) شکر (جمعہ) سنیچر۔ اتوار

:۔ سال کے مہینوں کے نام۔ جنوری۔ فروری۔ مارچ۔ اپریل مئی۔ جون۔ جولائی۔ اگست۔ ستمبر۔ اکتوبر۔ نومبر۔ دسمبر

نیچے ہر ایک کے سامنے کچھ جواب لکھے ہیں۔ ان میں سے صحیح جواب چھانٹ کر خالی جگہوں کو بھرو

(۱) ایک ہفتہ میں ........... (۵ - ۷ - ۱۵ - ۳۰ دن ہوتے ہیں)

ب ) ایک سال میں ......... مہینے ہوتے ہیں

( ۶ - ۱۲ - ۲۴ - ۳۰ )

ج ) ایک مہینہ میں ......... دن ہوتے ہیں

( ۲۸ - ۲۹ - ۳۰ - ۳۱ )

د ) ایک گھنٹہ میں ......... منٹ ہوتے ہیں

( ۱۲ - ۶۰ - ۱۰۰ )

۵ - مندرجہ ذیل خالی جگہوں کو بھرو

ا ) سنیچر کے بعد ......... آتا ہے -

ب ) منگل سے پہلے ......... پڑتا ہے -

ج ) ستمبر میں ......... دن ہوتے ہیں -

۶ - آج بدھ کا دن ہے تو

ا ) پرسوں کون سا دن تھا ؟

ب ) پرسوں کون سا دن ہوگا ؟

۷ - ( ا ) اگست کے مہینہ کے بعد کون سا مہینہ ہوتا ہے ؟

( ب ) جون مہینہ کے پہلے کون سا مہینہ ہوتا ہے ؟



Scanned by CamScanner

## ۔ وقت کی اکائی :




۲

اوپر دی گئی دونوں تصویروں میں گھڑی کے ڈائل دکھائے گئے ہیں ان پر برابر دوری پر ۱ سے ۱۲ تک کی گنتیاں لکھی ہیں ۔ دو ترتیب وار ہندسوں کے بیچ کا فاصلہ پانچ، پانچ حصوں میں بٹا ہوا ہے ۔ اس طرح پورا ڈائل ۱۲ بڑے بڑے یا ۶۰ چھوٹے چھوٹے حصوں میں بٹا ہے ۔ ہر حصہ پر نشان ہے ۔ پورے ڈائل پر ۶۰ نشانات ہیں ۔

اب اوپر کی دونوں تصویروں کو دھیان سے دیکھو پہلی تصویر میں گھنٹے کی سوئی ۳ پر ہے اور منٹ کی سوئی ۱۲ پر ہے ۔ گھڑی میں ۳ بجے ہیں ۔ دوسری تصویر میں گھنٹہ کی سوئی ۴ پر ہے اور منٹ کی سوئی پھر ۱۲ پر ہے ۔ اس گھڑی میں چار بجے ہیں ۔ تم نے دیکھا کہ ایک گھنٹہ میں گھنٹے کی سوئی ۳ سے ۴ پر چلی گئی ہے مگر منٹ کی سوئی ڈائل پر ایک پورا چکر لگا کر پھر ۱۲ پر لوٹ آئی ہے ۔ اس طرح منٹ کی سوئی ایک گھنٹہ میں ڈائل کا ایک پورا چکر لگاتی ہے ۔ یعنی منٹ کی سوئی ڈائل کے ۶۰ حصوں کو ایک گھنٹہ میں چل کر پورا کرتی ہے اس لئے بڑی سوئی ایک گھنٹہ یا ۶۰ منٹ میں پورا ایک



Scanned by CamScanner

چکر کرتی ہے۔ اس لئے بڑی سوئی ایک گھنٹہ یا ۶۰ منٹ میں پورا ایک چکر گھومتی ہے۔ یہ ایک نشان ایک منٹ میں پار کرتی ہے۔

بہت سی گھڑیوں میں ۳، ۶، ۹، ۱۲ کے ہندسے ہی لکھے ہوتے ہیں۔ باقی ہندسوں کو ان کے بیچ میں بنے ہوئے نشانوں کی مدد سے سمجھا اور پڑھا جاتا ہے۔ کچھ گھڑیوں میں کوئی ہندسہ نہیں لکھا ہوتا۔ صرف نشان ہی بنے ہوتے ہیں۔

## گھنٹہ، منٹ میں وقت معلوم کرنا :-

اب اگلی تصویر کو غور سے دیکھو

سامنے کی شکل میں گھنٹے کی سوئی ۳ سے آگے نکل چکی ہے۔ اس لئے ۳ بج چکے ہیں۔ منٹ کی سوئی ۱۲ سے آگے ۱ پر ہے۔ ۱۲ اور ۱



کے بیچ منٹ کے کتنے نشان ہیں دیکھو۔ ۱۲ اور ۱ کے بیچ میں ۵ نشان ہیں اس لئے اس گھڑی کے مطابق وقت ۳ بج کر ۵ منٹ ہے۔

سامنے کی شکل میں گھنٹے کی سوئی ۳ سے آگے جا چکی ہے۔ اور منٹ کی سوئی ۱۲ سے آگے ۳ پر ہے یعنی



یہ ۳ × ۵ منٹ = ۱۵ منٹ دکھا رہی ہے۔ اس لئے یہ گھڑی ۳ بج کر ۱۵ منٹ کا وقت بتا رہی ہے۔ اس کو سوا تین بجے بھی کہتے ہیں۔



Scanned by CamScanner



اس تصویر میں گھنٹے کی سوئی ۳ سے اور آگے چلی گئی ہے اور منٹ کی سوئی ۱۲ سے آگے پانچ پر ہے اس لئے گھڑی کے مطابق وقت ۳ بج کر ۲۵ منٹ ہے۔



اس تصویر میں گھنٹے کی سوئی ۴ کے آگے ہے۔ یعنی ۴ بج چکے ہیں۔ منٹ کی سوئی ۱۲ سے ۳۰ نشان اور آگے بڑھ کر ۶ پر ہے اس لئے گھڑی کے مطابق بتلایا جانے والا وقت ۴ بج کر ۳۰ منٹ ہے۔



اس تصویر میں گھنٹے کی سوئی ۶ سے آگے ہے اور منٹ کی سوئی ۱۲ سے ۴۵ خانے آگے بڑھ کر ۹ پر پہنچ گئی ہے لہذا اس گھڑی کے مطابق وقت ۶ بج کر ۴۵ منٹ ہے یعنی ۷ بجنے میں ۶۰ — ۴۵ = ۱۵ منٹ باقی ہیں۔ اس وقت کو پونے سات بجے بھی کہتے ہیں۔

اب نیچے بنی تصویروں کو دھیان سے دیکھو۔



اس تصویر میں گھنٹے کی سوئی ۴ سے آگے چلی گئی ہے جو یہ بتاتی ہے کہ وقت ۴ سے کچھ زیادہ ہو چکا ہے۔ یہ زیادہ وقت منٹ کی سوئی کے ذریعہ معلوم ہوتا ہے چونکہ منٹ کی سوئی ۱۲ سے آگے ۹ ویں نشان پر ہے اس لئے گھڑی کے مطابق ۴ بج کر ۹ منٹ ہیں۔



98

Scanned by CamScanner

اس تصویر میں گھنٹہ کی سوئی ۹ سے آگے ہے لہٰذا ۹ بج چکے ہیں



ور منٹ کی سوئی ۸ سے آگے دوسرے نشان
ہے لہٰذا یہ ۸ × ۵ + ۲ منٹ = ۴۲ منٹ
تا رہی ہے اس لئے اس گھڑی کے ذریعہ
تلایا گیا وقت ۹ بج کر ۴۲ منٹ ہے۔

## مشق - ۱

۱۔ نیچے بنے ڈائیلوں کو دیکھو اور اس میں دکھایا گیا وقت بتاؤ









۲۔ وقت بتاؤ جب کہ
(ا) گھنٹے کی سوئی ۲ اور ۳ کے درمیان اور
منٹ کی سوئی ۵ پر ہو؟



Scanned by CamScanner

(ب) گھنٹے کی سوئی ۷ اور ۸ کے بیچ اور منٹ کی سوئی ۸ پر ہو؟

(ج) گھنٹے کی سوئی ۹ اور ۱۰ کے بیچ اور منٹ کی سوئی ۹ سے ۲ نشان آگے ہے۔

۳۔ نیچے لکھے وقتوں پر گھڑی کے ڈائل میں گھنٹہ منٹ کی سوئیاں کہاں ہوں گی۔

(ا) ۵ بجے۔

(ب) ۸ بج کر ۳۰ منٹ پر۔

۴۔ خالی جگہوں کو بھرو

(ا) ۹ بجنے میں ۳۵ منٹ باقی ہیں = ۸ بج کر ☐ منٹ ہیں۔

(ب) ۴ بج کر ۴۵ منٹ = ۵ بجنے میں ☐ منٹ باقی ہیں۔

(ج) ۷ بج کر ۱۵ منٹ = ☐ ، ۷ بجے ہیں۔

۵۔ منٹ کی سوئی کو ۲ سے ۵ تک جانے میں کتنا وقت لگے گا؟



Scanned by CamScanner

دنوں کو گھنٹے اور گھنٹہ کو منٹ میں بدلنا :-

تم جانتے ہو کہ ایک دن میں ۲۴ گھنٹے ہوتے ہیں اس لئے

۲ دن = ۲ × ۲۴ گھنٹے = ۴۸ گھنٹے

۵ دن = ۵ × ۲۴ گھنٹے = ۱۲۰ گھنٹے

اس لئے دنوں کو گھنٹہ میں بدلنے کے لیے دنوں کی تعداد میں ۲۴ سے ضرب دیتے ہیں۔

مثال - ۱ : ایک ہفتہ میں گھنٹوں کی تعداد معلوم کرو

حل - چونکہ ایک ہفتہ میں ۷ دن ہوتے ہیں۔

اس لئے ۷ دن = ۷ × ۲۴ گھنٹے = ۱۶۸ گھنٹے

مثال - ۲ : ۶ دن ۴ گھنٹہ کے وقت کو گھنٹوں میں بدلو

حل - ۶ دن ۴ گھنٹے = ۶ × ۲۴ گھنٹے ۴ گھنٹے

= ۱۴۴ + ۴ گھنٹے

= ۱۴۸ گھنٹے

اسی طرح تم جانتے ہو کہ ایک گھنٹہ میں ۶۰ منٹ ہوتے ہیں

لہٰذا ۲ گھنٹے = ۲ × ۶۰ منٹ = ۱۲۰ منٹ

۲۴ گھنٹے = ۲۴ × ۶۰ منٹ = ۱۴۴۰ منٹ



Scanned by CamScanner

اس لئے گھنٹوں میں دیے گئے وقت کو منٹ میں بدلنے کے لیے گھنٹوں کی تعداد کو ۶۰ سے ضرب کر دیتے ہیں۔

مثال : ۵ گھنٹے کے وقت کو منٹ میں بدلو۔

حل۔ ۵ گھنٹے = ۵ × ۶۰ منٹ = ۳۰۰ منٹ

مثال : ۸ گھنٹے ۴۰ منٹ کو منٹ میں بدلو۔

حل۔ ۸ گھنٹے ۴۰ منٹ = ۴۸۰ منٹ + ۴۰ منٹ

= ۵۲۰ منٹ

## مشق - ۲

۱۔ نیچے لکھے دنوں کو گھنٹوں میں بدلو

(ا) ۶ دن (ب) ۱۵ دن

۲۔ مندرجہ ذیل کو منٹوں میں بدلو

(ا) ۸ گھنٹے (ب) ۱۲ گھنٹے

(ج) ۱۸ گھنٹے ۴۵ منٹ۔

۳۔ نیچے لکھے وقتوں کو منٹ میں بدلو

(ا) ۹ گھنٹے ۴۰ منٹ

(ب) ۱۶ گھنٹے ۵ منٹ



Scanned by CamScanner

اکائی ۱۰

# وزن کی ناپ



۰- پچھلے کام کا دہرانا

اکلوگرام = ۱۰۰۰ گرام

۱- مندرجہ ذیل کا جوڑ معلوم کریں

(ا) ۱۲۴ کلوگرام اور ۷۰ کلوگرام

(ب) ۲۰۰ گرام، ۵۷۰ اگرام اور دو کلوگرام

۲- ایک کسان کے پاس ۵ کلوگرام بیج تھا۔ اس نے پہلے کھیت میں ۲۷ کلوگرام بیج اور دوسرے کھیت میں ۵ کلوگرام



Scanned by CamScanner

بیج بو دیے۔ بتاؤ اس کے پاس کتنا بیج باقی رہا ؟

۳۔ ایک عام آدمی کے لیے متوازن غذا میں نیچے لکھی ہوئی چیزیں ہونی چاہیئے۔

| | |
|---|---|
| اناج | ۴۰۰ گرام |
| دالیں | ۷۵ گرام |
| ہری سبزیاں | ۲۰۰ گرام |
| گھی | ۵۰ گرام |
| پھل | ۲۰۰ گرام |
| شکر | ۵۰ گرام |
| دودھ | ۵۰۰ گرام |

اس غذا کی کل مقدار کلوگرام اور گرام میں معلوم کرو۔

۴۔ ایک آدمی نے ۲ کلوگرام آلو، ۵۰۰ گرام پالک، ۲۵۰ گرام مٹر اور ۱ کلوگرام ٹماٹر خریدا۔ اس کے ذریعہ خریدی گئی کل چیزوں کا وزن معلوم کرو ؟

۵۔ نیچے لکھے میں سے ہر ایک میں کتنا جوڑیں کہ وہ ۱ کلوگرام ۱۰۰۰ گرام ہو جائے۔

(ا) ۶۰۰ گرام (ب) ۷۵۰ گرام



Scanned by CamScanner

: — کلوگرام کو گرام میں بدلنا

تم جانتے ہو کہ ۱ کلوگرام = ۱۰۰۰ گرام

اس لیے ۲ کلوگرام = ۲×۱۰۰۰ گرام

= ۲۰۰۰ گرام

> اس لیے کلوگرام کو گرام میں بدلنے کے لیے کلوگرام کی تعداد میں ۱۰۰۰ اسے ضرب کر دیتے ہیں۔

## مشق - ۱

۱ - ۳ کلوگرام میں کتنے گرام ہوتے ہیں؟

حل - ۳ کلوگرام = ۳ × ۱۰۰۰ گرام

= ۳۰۰۰ گرام

۲ - کسی چیز کی تول ۴ کلوگرام ۳۰ گرام ہے۔ اس تول کو گرام میں بدلو۔

حل - ۴ کلوگرام ۳۰ گرام = ۴ × ۱۰۰۰ + ۳۰ گرام

= ۴۰۰۰ گرام + ۳۰ گرام

= ۴۰۳۰ گرام

۳ - ۹ کلوگرام ۳۵۰ گرام کو گرام میں بدلو۔

۴ - ۳ کلوگرام ۷۰۰ گرام = ......۳۷۰۰...... گرام

۵ - ۷ کلوگرام ۹۰ گرام = ......۷۰۹۰...... گرام



Scanned by CamScanner

: ــ گرام کو کلو گرام میں بدلنا

تم جانتے ہو کہ ۱۰۰۰ گرام = ۱کلو گرام

اسلئے ۲۰۰۰ گرام =(۱۰۰۰ + ۱۰۰۰)گرام

=۱کلوگرام+۱ کلو گرام = ۲کلوگرام

اس لیے اگر کسی چیز کی تول گراموں میں دی جائے تو اس کو ایک ایک ہزار کے حصوں میں بانٹ کر اس کی تول کلو گرام میں معلوم کی جاسکتی ہے۔

مثال -۱: ۴۵۳۶ گرام کو کلو گرام میں بدلو۔

۴۵۳۶ گرام =۴۰۰۰ گرام + ۵۳۶ گرام

= ۴کلوگرام+۵۳۶ گرام

= ۴ کلوگرام ۵۳۶ گرام

| کلوگرام | گرام |
|---|---|
| ۴ | ۵۳۶ |

مثال -۲: ۲۰۲۵ گرام کو کلوگرام میں بدلو

۲۰۲۵ گرام = ۲۰۰۰ گرام + ۲۵ گرام

= ۲کلوگرام + ۲۵ گرام

= ۲کلوگرام ۲۵ گرام

| گرام | کلوگرام |
|---|---|
| ۲۵ | ۲ |



Scanned by CamScanner

مثال - ۳ :   ۱۲۰۰۰ گرام کو کلو گرام میں بدلو

۱۲۰۰۰ گرام = ۱۲ ۰۰۰ گرام

= ۱۲ کلو

| گرام | کلوگرام |
|---|---|
| ۰۰۰ | ۱۲ |

اس طرح ہم دیکھتے ہیں کہ گرام کو کلو گرام میں بدلنے میں داہنی طرف کے تین ہندسے گرام اور بائیں طرف کے باقی ہندسے کلوگرام بتاتے ہیں۔

## مشق - ۲

۱- ۳۲۰۰ گرام وزن کو کلو گرام میں بدلو۔

حل ۳۲۰۰ گرام = ۳۰۰۰ گرام + ۲۰۰ گرام

= ۳ × ۱۰۰۰ گرام + ۲۰۰ گرام

= ۳ کلوگرام ۲۰۰ گرام

۲- ۴۰۷۵ گرام وزن کو کلو گرام میں بدلو

نیچے لکھے میں خالی جگہوں کو بھرو۔

۵۱۲۳ گرام = ۵ کلوگرام ۱۲۳ گرام ........... کلوگرام ........... گرام

۴۵۵۰ گرام = ۴ ........... کلوگرام ....... ۵۵۰ ....... گرام

۱۔ گھی کے ایک ڈبہ کی تول ۱ کلوگرام ہے اور تیل کے بوتل کی تول ۱۲۷۳ گرام ہے۔ دونوں میں کون بھاری ہے؟

:۔ کلوگرام اور گرام کا جوڑ

مثال ۔ ۱: منوہر نے بازار سے ۶ کلوگرام ۷۵۰ گرام گڑ اور ۴ کلوگرام ۲۵۰ گرام چینی خریدی۔ بتاؤ اس نے کل کتنا سامان خریدا؟

حل ۔ سب سے پہلے گراموں کو جوڑنے پر

۷۵۰ گرام + ۲۵۰ گرام = ۱۰۰۰ گرام

= ۱ کلو

اس لئے ۱ کلوگرام + ۶ کلوگرام + ۴ کلوگرام = ۱۱ کلوگرام

اس کو مختصر طریقہ سے مندرجہ ذیل طرح سے لکھتے ہیں:۔

| | گرام | کلوگرام |
|---|---|---|
| | ۷۵۰ | ۶ |
| | ۲۵۰ | ۴ |
| کل جمع | ۰۰۰ | ۱۱ |

مثال ۔ ۲: رمیش نے ۱۱ کلوگرام ۸۵۰ گرام گیہوں اور ۳ کلوگرام ۷۵۰ گرام چاول بازار سے خریدا۔ خریدی گئی چیزوں کا کل وزن معلوم کرو۔



Scanned by CamScanner

حل - سب سے پہلے گراموں کو جوڑنے پر

۸۵۰ گرام + ۷۵۰ گرام = ۱۶۰۰ گرام

= ۱۰۰۰ گرام + ۶۰۰ گرام

= ۱ کلوگرام + ۶۰۰ گرام

اب ۱ کلوگرام ۶۰۰ گرام + ۱۱ کلوگرام + ۳ کلوگرام

= ۱ کلوگرام + ۱۱ کلوگرام + ۳ کلوگرام + ۶۰۰ گرام

= ۱۵ کلوگرام ۶۰۰ گرام

یا

| گرام | کلوگرام |
|---|---|
| ۶۰۰ | ۱ |
| ۰۰۰ | ۱۱ |
| ۰۰۰ | ۳ |
| ۶۰۰ | ۱۵ |

## مشق - ۳

مندرجہ ذیل کا جوڑ معلوم کرو -

- ۴ کلوگرام ۶۰۰ گرام، ۲ کلوگرام ۲۸۵ گرام اور ۳ کلوگرام ۳۱۵ گرام -



Scanned by CamScanner

۲ - سیتا نے مندرجہ ذیل چیزیں بازار سے خریدیں -

آلو ۲ کلو ۵۰۰ گرام

مٹر ۵۰۰ گرام

پیاز ۲ کلو ۲۵۰ گرام

امرود ۲ کلو گرام

اس کی خریدی گئی چیزوں کا کُل وزن معلوم کرو -

۳ :- رحیم نے ۱۵ کلو گرام ۸۰۰ گرام چاول ایک دوکان سے اور ۲۰ کلو گرام ۲۵۰ گرام دوسری دوکان سے خریدا - بتاؤ اس نے کُل کتنا چاول خریدا ؟

## کلوگرام و گرام کا گھٹانا :-

مثال -۱ : گیتا نے ۳ کلو گرام ۷۵۰ گرام امرود خریدے اس نے ان میں سے ۱ کلو گرام ۳۲۵ گرام امرود سیتا کو دے دیے بتاؤ اس کے پاس بچے امرودوں کا وزن کیا ہوگا ؟

سب سے پہلے گراموں کی تعداد کو ایک دوسرے میں گھٹانے پر

حل -

۷۵۰ گرام - ۳۲۵ گرام = ۴۲۵ گرام



Scanned by CamScanner

پھر کلوگرام میں سے کلوگرام گھٹانے پر

۳ کلوگرام - ۱ کلوگرام = ۲ کلوگرام

∴ باقی بچے امرودوں کا وزن = ۲ کلوگرام ۴۲۵ گرام

مختصر شکل میں مندرجہ ذیل طریقہ سے لکھتے ہیں۔

| کلوگرام | گرام |
|---|---|
| ۳ | ۷۵۰ |
| -۱ | ۳۲۵ |
| ۲ | ۴۲۵ |

مثال - ۲ : کریم نے بازار سے ۵ کلوگرام ۲۵۰ گرام گھی خریدا راستہ میں ڈبہ گرجانے سے ۱ کلو ۷۵۰ گرام باقی بچا۔ بتاؤ کتنا گھی گرگیا؟

دیکھو ۲۵۰ گرام میں سے ۷۵۰ گرام گھٹایا نہیں جا سکتا۔
اس لئے ۵ گرام میں سے ایک کلوگرام اُدھار لینے پر

۱ کلوگرام + ۲۵۰ گرام = ۱۰۰۰ + ۲۵۰ گرام
= ۱۲۵۰ گرام

اب گرام کو گرام سے گھٹانے پر

۱۲۵۰ گرام — ۷۵۰ گرام = ۵۰۰ گرام



Scanned by CamScanner

اب ۴ کلوگرام میں سے ۱ کلوگرام گھٹانے پر ۔

۴ کلوگرام ــ ۱ کلوگرام = ۳ کلوگرام

اس لئے گرے ہوئے گھی کا وزن = ۳ کلوگرام ۵۰۰ گرام

اس عمل کو مختصر شکل میں مندرجہ ذیل طریقہ سے کر سکتے ہیں ۔

| | کلوگرام | گرام |
|---|---|---|
| | ۵ | ۲۵۰ |
| | ــ ۱ | ۷۵۰ |
| باقی | ۳ | ۵۰۰ |

**کلوگرام کا گھٹانا بھی عام گھٹانے کی طرح ہی کیا جاتا ہے**

مثال ۔ ۳ ؛ ۵ کلوگرام چینی میں سے ۲ کلوگرام ۳۲۵ گرام چینی بیچ دی گئی ۔ بتاؤ کتنی چینی باقی بچی ؟

حل ۔

| | کلوگرام | گرام |
|---|---|---|
| | ۵ | ۰۰۰ |
| | ــ ۲ | ۳۲۵ |
| باقی | ۲ | ۶۷۵ |



Scanned by CamScanner

# مشق - ۴

۱ - مندرجہ ذیل کا فرق معلوم کرو ؟

(أ) ۵ کلوگرام ۴۰۰ گرام، ۱ کلوگرام ۲۲۵ گرام کا

(ب) ۱۸ کلوگرام ۵۰۰ گرام اور ۹ کلوگرام ۷۵۰ گرام کا

۲ - ۱۳ کلوگرام میں سے ۱۱ کلوگرام ۷۵۰ گرام گھٹاؤ -

۳ - رمیش نے ۵ کلوگرام امرود خریدے - ان میں سے ۳۵۰ گرام سڑ گئے، باقی میں سے اس نے ۳ کلوگرام ۲۵۰ گرام امرود بانٹ ڈالے - باقی امرودوں کا وزن معلوم کرو ؟

۴ - موہن کو اپنے گھریلو خرچ کے لیے ۹ کلوگرام چینی کی ضرورت پڑتی ہے - اسے اپنے راشن کارڈ سے ۵ کلوگرام ۵۰۰ گرام چینی ملتی ہے - باقی چینی وہ بازار سے خریدتا ہے - بتاؤ بازار سے کتنی چینی خریدتا ہے ؟

۵ - رحیم ۱۵ کلوگرام ۵۰۰ گرام گیہوں پسانے چلا - راستہ میں جھولا پھٹ جانے سے کچھ گیہوں گر گیا - چکی پر تول کئے جانے پر بچے گیہوں کا وزن ۱۳ کلوگرام ۶۲۵ گرام تھا - بتاؤ راستہ میں کتنا گیہوں گر گیا ؟

IC A



Scanned by CamScanner

اکائی-11

# سمائی (حجم) کی ناپ



۱- پچھلے کام کا دہرانا-

ا لیٹر = ۱۰۰۰ ملی لیٹر

(ا) رقیق ناپنے کی سب سے چھوٹی اکائی [ ] ہے-

(ب) رقیق (سیال یا بہنے والی چیزوں) کی عام اکائی [ ] ہے-

۲- مندرجہ ذیل کو جوڑو-

(ا) ۱۲ لیٹر، ۱۰۶ لیٹر اور ۶۴ لیٹر

(ب) ۸۰ ملی لیٹر، ۱۴۰ ملی لیٹر اور ۵۰۰ ملی لیٹر



Scanned by CamScanner

(ج) ۴ لیٹر ۱۵۰ ملی لیٹر، ۲ لیٹر ۲۵۰ ملی لیٹر اور ۱ لیٹر ۱۰۰ ملی لیٹر

۳۔ گھٹاؤ:۔

(ا) ۱۰۰ لیٹر سے ۷۵ لیٹر۔

(ب) ۳۵۰ ملی لیٹر سے ۸۰ ملی لیٹر

(ج) ۵۰ لیٹر ۲۰۰ ملی لیٹر سے ۴۵ لیٹر ۷۵۰ ملی لیٹر

لیٹر کو ملی لیٹر میں بدلنا :۔

تم جانتے ہو کہ ۱ لیٹر = ۱۰۰۰ ملی لیٹر

۳ لیٹر = ۳ × ۱۰۰۰ ملی لیٹر

= ۳۰۰۰ ملی لیٹر

| |
|---|
| لیٹر کو ملی لیٹر میں بدلنے کے لیے لیٹروں کی تعداد کو ۱۰۰۰ سے ضرب کر دیتے ہیں۔ |

مثال۔۱ ۷ لیٹر کو ملی لیٹر میں بدلو :۔

حل۔ ۷ لیٹر = ۷ × ۱۰۰۰ ملی لیٹر

= ۷۰۰۰ ملی لیٹر

مثال۔۲ ۵ لیٹر ۳۵۰ ملی لیٹر کو ملی لیٹر میں بدلو :۔

حل۔ ۵ لیٹر ۳۵۰ ملی لیٹر = ۵ × ۱۰۰۰ ملی لیٹر + ۳۵۰ ملی لیٹر

= ۵۰۰۰ ملی لیٹر + ۳۵۰ ملی لیٹر

= ۵۳۵۰ ملی لیٹر



Scanned by CamScanner

ملی لیٹر کو لیٹر میں بدلنا :-

مثال - ۱ ۔ ۵۰۰۰ ملی لیٹر کو لیٹر میں بدلو -

حل - ۵۰۰۰ ملی لیٹر = ۵ × ۱۰۰۰ ملی لیٹر

= ۵ × ۱ لیٹر = ۵ لیٹر

| ملی لیٹر میں دی گئی ناپ کو ایک ایک ہزار کے حصوں میں بانٹ کر انھیں لیٹر میں بدلتے ہیں - |
|---|

مثال ۲ - موہن نے ڈیری سے ۳۷۵۰ ملی لیٹر دودھ خریدا - اس کے دودھ کی ناپ لیٹر اور ملی لیٹر میں بتاؤ -

حل - ۳۷۵۰ ملی لیٹر = ۳۰۰۰ ملی لیٹر + ۷۵۰ ملی لیٹر

= ۳ × ۱۰۰۰ ملی لیٹر + ۷۵۰ ملی لیٹر

= ۳ لیٹر + ۷۵۰ ملی لیٹر

| ملی لیٹر | لیٹر |
|---|---|
| ۷۵۰ | ۳ |

مثال ۳ - ۴۸۳۲ ملی لیٹر کو لیٹر میں بدلو

حل - ۴۸۳۲ ملی لیٹر

= ۴۰۰۰ ملی لیٹر + ۸۳۲ ملی لیٹر

= ۴ لیٹر ۸۳۲ ملی لیٹر

| ملی لیٹر | لیٹر |
|---|---|
| ۸۳۲ | ۴ |

| اس طرح ملی لیٹر کو لیٹر میں بدلنے کے لیے داہنی طرف کے تین ہندسے ملی لیٹر اور بائیں طرف کے باقی ہندسے لیٹر بناتے ہیں - |
|---|



Scanned by CamScanner

# مشق - ۱

۱- مندرجہ ذیل میں خالی جگہوں کو بھرو۔

(ا) ۴ لیٹر = ............ ملی لیٹر

(ب) ۶ لیٹر ۳۵ ملی لیٹر = ............ ملی لیٹر

(ج) ۴۳۷۵ ملی لیٹر = ...... لیٹر ...... ملی لیٹر

(د) ۸۲۵۰ ملی لیٹر = ...... لیٹر ...... ملی لیٹر

۲- ایک گوالے نے ۵۰۰ ملی لیٹر کے پیمانے سے ۷ بار بھر کر دودھ ایک ڈبّہ میں انڈیلا۔ ڈبّہ میں دودھ کی سمائی (حجم) لیٹر ملی لیٹر میں معلوم کرو؟

: — لیٹر و ملی لیٹر میں جوڑنا و گھٹانا

مثال- ایک گوالہ نے ۱۰ لیٹر ۷۵۰ ملی لیٹر دودھ ایک جگہ سے اور ۵ لیٹر ۲۵۰ ملی لیٹر دودھ دوسری جگہ سے خریدا بتاؤ اس نے کل کتنا دودھ خریدا؟

حل-

پہلے ملی لیٹروں کو جوڑنے پر

۷۵۰ ملی لیٹر + ۲۵۰ ملی لیٹر = ۱۰۰۰ ملی لیٹر

= ۱ لیٹر

اب ۱ لیٹر + ۱۰ لیٹر + ۵ لیٹر = ۱۶ لیٹر (دودھ) خریدا



Scanned by CamScanner

اس عمل کو مختصر ڈھنگ سے نیچے دیے ہوئے طریقہ سے لکھ سکتے ہیں

| ملی لیٹر | لیٹر |
|---|---|
| ۷۵۰ | ۱۰ |
| ۲۵۰ | + ۵ |
| ۰۰۰ | ۱۶ |

گھٹانا :-

مثال - ۱ گھٹاؤ :-

۶ لیٹر ۴۰۰ ملی لیٹر میں سے ۴ لیٹر ۲۵۰ ملی لیٹر

پہلے ملی لیٹر کو گھٹانے پر -

۴۰۰ ملی لیٹر - ۲۵۰ ملی لیٹر = ۱۵۰ ملی لیٹر

پھر لیٹروں کو گھٹانے پر -

۶ لیٹر - ۴ لیٹر = ۲ لیٹر

اس لیے جواب = ۲ لیٹر ۱۵۰ ملی لیٹر

اس عمل کو مختصر میں مندرجہ ذیل طریقہ سے لکھتے ہیں -

| ملی لیٹر | لیٹر |
|---|---|
| ۴۰۰ | ۶ |
| ۲۵۰ | - ۴ |
| ۱۵۰ | ۲ |



Scanned by CamScanner

مثال-۲ ایک ڈبہ میں ۵ لیٹر ۵۰۰ ملی لیٹر تیل تھا اس میں سے ۲ لیٹر ۸۵۰ ملی لیٹر تیل نکال لیا گیا۔ بتاؤ ڈبہ میں کتنا تیل باقی بچا؟

دیکھو ۵۰۰ ملی لیٹر سے ۸۵۰ ملی لیٹر گھٹایا نہیں جا سکتا۔

اس لیے ۵ لیٹر سے ایک لیٹر ادھار لیا

اب ۱ لیٹر + ۵۰۰ ملی لیٹر = ۱۰۰۰ ملی لیٹر + ۵۰۰ ملی لیٹر

= ۱۵۰۰ ملی لیٹر

اب ۱۵۰۰ ملی لیٹر - ۸۵۰ ملی لیٹر = ۶۵۰ ملی لیٹر

اور باقی ۴ لیٹر - ۲ لیٹر = ۲ لیٹر

اس لئے باقی بچے تیل کی سمائی (حجم) = ۲ لیٹر ۶۵۰ ملی لیٹر

اس عمل کو مختصر میں مندرجہ ذیل طریقہ سے لکھ سکتے ہیں۔

| لیٹر | ملی لیٹر |
|---|---|
| ۵ | ۵۰۰ |
| − ۲ | ۸۵۰ |
| ۲ | ۶۵۰ |

## مشق-۲

۱- مندرجہ ذیل کا جوڑ بتاؤ

(ا) ۵ لیٹر ۲۰۰ ملی لیٹر اور ۴ لیٹر ۵۰۰ ملی لیٹر

(ب) ۶ لیٹر ۳۲۵ ملی لیٹر، ۲ لیٹر ۵۵۰ ملی لیٹر اور ۳ لیٹر ۱۱۵ ملی لیٹر۔



Scanned by CamScanner

۲ - جوڑو۔

(ا) ۸ لیٹر ۸۰۰ ملی لیٹر، ۸ لیٹر ۸۰ ملی لیٹر اور ۴ لیٹر ۱۲۰ ملی لیٹر۔

(ب) ۶ لیٹر ۱۰۰ ملی لیٹر اور ۵ لیٹر ۹۰۰ ملی لیٹر

۳ - سوہن کی گائے ۳ لیٹر ۴۳۰ ملی لیٹر اور بکری ا لیٹر ۵۷۵ ملی لیٹر دودھ دیتی ہے بتاؤ دونوں جانور کُل کتنا دودھ دیتے ہیں ؟

۴ - ہری نے ڈیری سے ۶ لیٹر دودھ خریدا۔ راستہ میں گر جانے سے کچھ دودھ بہہ گیا باقی دودھ کو ناپنے پر معلوم ہوا کہ ۲ لیٹر ۴۰۰ ملی لیٹر بچا ہے۔ بتاؤ کتنا دودھ بہہ گیا ؟

۵ - سوہن سنگھ کی کار ایک لیٹر پٹرول سے ۸ کلو میٹر چلتی ہے انھوں نے کار میں ۲۵ لیٹر پٹرول بھروایا۔ بتاؤ ۱۵۵ کلو میٹر چلنے کے بعد کار میں کتنا پٹرول باقی بچا ؟

۶ - کسی پٹرومیکس میں ۲ لیٹر ۵۰۰ ملی لیٹر تیل ڈالا گیا۔ جو ایک گھنٹہ جلنے میں ۳۰۰ ملی لیٹر تیل خرچ کرتا ہے۔ بتاؤ ۶ گھنٹے جلنے کے بعد اس میں کتنا تیل بچے گا ؟



Scanned by CamScanner

۷۔ ایک بڑے پیپے میں ۵۰ لیٹر مٹی کا تیل ہے۔ اس میں سے ۵ لیٹر ناپ کے برتن سے ۲۵ بار تیل نکالا گیا۔ بار بار تیل نکالنے سے ۱ لیٹر ۷۵ ملی لیٹر تیل بہہ گیا۔ بتاؤ اب پیپے میں کتنا تیل باقی ہے۔

۸۔ رحیم نے دروازوں پر لگانے کے لیے ۱۰ لیٹر پینٹ خریدا۔ اس نے ۵ دروازوں پر ۱۶۵۰ ملی لیٹر فی دروازہ کے حساب سے رنگ کروایا۔ بتاؤ اس کے پاس کتنا پینٹ باقی بچا؟

---



Scanned by CamScanner

ا۔ ی۔۱۲

# لمبائی کی پیمائش



پچھلے کام کا دہرانا :-

۱۔ مندرجہ ذیل کو ناپو

(ا) ۱۰۳ میٹر، ۳۱۵ میٹر اور ۱۶۷ میٹر۔

(ب) ۴۵ سینٹی اور ۵۵ سینٹی

۲۔ گھٹاؤ

(ا) ۴۹ میٹر سے ۴۱ میٹر

(ب) ۸۰ سینٹی سے ۴۵ سینٹی



Scanned by CamScanner

:- میٹر کو سینٹی میٹر میں بدلنا

ہم جانتے ہیں کہ ۱ میٹر = ۱۰۰ سینٹی

۴ میٹر = ۴ × ۱۰۰ سینٹی

= ۴۰۰ سینٹی

اس لئے میٹر کی لمبائی کو سینٹی میں بدلنے کے لئے میٹر کی تعداد کو ۱۰۰ سے ضرب کر دیتے ہیں۔

مثال - ۱ ۸ میٹر کو سینٹی میٹر میں بدلو۔

حل - ۸ میٹر = ۸ × ۱۰۰ سینٹی = ۸۰۰ سینٹی

مثال - ۲ ۵ میٹر ۲،۷ سینٹی کو سینٹی میں بدلو:-

حل - ۵ میٹر ۲،۷ سینٹی = ۵ میٹر + ۲،۷ سینٹی

= ۵ × ۱۰۰ سینٹی + ۲،۷ سینٹی

= ۵۰۰ سینٹی — ۲،۷ سینٹی

= ۵،۲ سینٹی

مثال - ۳ ۱۵ میٹر ۴ سینٹی کو سینٹی میٹر میں بدلو:-

حل - ۱۵ میٹر ۴ سینٹی = ۱۵ میٹر + ۴ سینٹی

= ۱۵ × ۱۰۰ سینٹی + ۴ سینٹی

= ۱۵۰۰ سینٹی + ۴ سینٹی

= ۱۵۰۴ سینٹی



Scanned by CamScanner

## سینٹی میٹر کو میٹر میں بدلن :

تم کو یہ معلوم ہے کہ

۱۰۰ سینٹی = ۱ میٹر

۴۰۰ سینٹی = ۴ میٹر

اس لیے سینٹی کو میٹر میں بدلنے کے لیے سینٹی میٹر کی تعداد کو '۱۰۰' کے حصوں میں بانٹ دیتے ہیں۔

**مثال-۱** ۷۰۰ سینٹی کو میٹر میں بدلو

۷۰۰ سینٹی = ۷ × ۱۰۰ = ۷ × ۱ میٹر

= ۷ میٹر

| میٹر | سینٹی میٹر |
|---|---|
| ۷ | ۰۰ |

**مثال-۲:**

۸۷۵ سینٹی کو میٹر میں بدلو

۸۷۵ سینٹی = ۸۰۰ سینٹی + ۷۵ سینٹی

= ۸ میٹر ۷۵ سینٹی

| میٹر | سینٹی میٹر |
|---|---|
| ۸ | ۷۵ |



Scanned by CamScanner

## : بڑے فاصلوں کی ناپ۔



اوپر کی تصویر میں سڑک کے کنارے گڑا ہوا پتھر یہ بتا رہا ہے کہ اس جگہ سے کانپور کا فاصلہ ۸۰ کلومیٹر ہے۔ دو مقاموں کے بیچ لمبی دوری کو کلومیٹر میں ناپا جاتا ہے۔ فاصلا ناپنے کی یہ بڑی اکائی ہے۔ اس کو کلومیٹر (کی۔ می) بھی لکھتے ہیں۔ ایک کلومیٹر (کی - می) = ۱۰۰۰ میٹر ہوتا ہے۔

کلومیٹر (کی - می) = ۱۰۰۰ میٹر

۔ کلومیٹر کو میٹر میں بدلنا

تم جانتے ہو کہ ۱ کلومیٹر = ۱۰۰۰ میٹر

اس لئے ۲ کلومیٹر = ۲ × ۱۰۰۰ میٹر

= ۲۰۰۰ میٹر

اس طرح معلوم ہوا کہ کلومیٹر (کی می) کو میٹر میں بدلنے کے لیے میٹر کی تعداد میں ۱۰۰۰ سے ضرب کر دیتے ہیں۔

مثال۔۱ ۳ کلومیٹر ۶۵۰ میٹر کو میٹر میں بدلو۔

حل۔ ۳ کلومیٹر ۶۵۰ میٹر = ۳ × ۱۰۰۰ میٹر + ۶۵۰ میٹر

= ۳۰۰۰ میٹر + ۶۵۰ میٹر

= ۳۶۵۰ میٹر

مثال۔۲ ۸ کلومیٹر ۵ میٹر کو میٹر میں بدلو

حل۔ ۸ کی می ، ۵ می

= ۸ × ۱۰۰۰ کی می + ۵ می

= ۸۰۰۵ می (میٹر)

## مشق۔۱

۱۔ مندرجہ ذیل کو میٹر میں بدلو:۔

(أ) ۵ کلومیٹر (ب) ۹ کلومیٹر (ج) ۱۲ کلومیٹر

۲۔ مندرجہ ذیل میں خالی جگہوں کو بھرو

(أ) ۴ میٹر = ☐ سینٹی (ب) ۹ میٹر = ☐ سینٹی

۳۔ مندرجہ ذیل دوریوں کو میٹر میں بدلو:۔

(أ) ۹ کلومیٹر ۳۲۵ میٹر (ب) ۷ کلومیٹر ۱۵ میٹر



Scanned by CamScanner

۴- ہر ایک میں کتنا جوڑیں کہ وہ ایک میٹر ہو جائے۔

(ا) ۵۰ سینٹی (ب) ۶۵ سینٹی (ج) ۸۵ سینٹی

۵- مندرجہ ذیل میں خالی جگہوں کو بھرو

(ا) ۳۰۰ سینٹی = ........ میٹر ........ سینٹی

(ب) ۸۷۵ سینٹی = ........ میٹر ........ سینٹی

: میٹر کو کلو میٹر میں بدلنا

تم جانتے ہو کہ ۱۰۰۰ میٹر (می) = ۱ کلو میٹر (کی می)

اب ۲۰۰۰ میٹر (می) = ۲ × ۱۰۰۰ میٹر

= ۲ × ۱ کلو میٹر = ۲ کلو میٹر

اب ۵۰۰۰ میٹر = ۵ × ۱۰۰۰ میٹر

= ۵ کلو میٹر

اس لئے میٹروں کو کلو میٹروں میں بدلنے کے لئے انھیں ایک ایک ہزار کے حصّوں میں بانٹ دیتے ہیں۔

مثال-۱ ۶۵۰۰ میٹر کو کلو میٹر میں بدلو

حل- ۶۵۰۰ میٹر = ۶۰۰۰ میٹر + ۵۰۰ میٹر

= ۶ کلو میٹر + ۵۰۰ میٹر

= ۶ × ۱۰۰۰ میٹر + ۵۰۰ میٹر

= ۶ کلو میٹر ۵۰۰ میٹر

| میٹر | کلو میٹر |
|---|---|
| ۵۰۰ | ۶ |



Scanned by CamScanner

ل — ۲ ۳٬۷۵۰ میٹر کو کلومیٹر میں بدلو۔

حل۔ ۳٬۷۵۰ میٹر = ۳٬۰۰۰ میٹر + ۷۵۰ میٹر

= ۳ × ۱۰۰۰ میٹر + ۷۵۰ میٹر

= ۳ کلومیٹر ۷۵۰ میٹر

| میٹر | کلومیٹر |
|---|---|
| ۷۵۰ | ۳ |

[illegible] کلومیٹر میں بدلنے کے لیے میٹر کی لمبائی [illegible]
[illegible] ہندسے میٹر اور اس کے بعد بائیں جانب کے باقی ہندسے
کلومیٹر کی تعداد بتاتے ہیں۔

## مشق ۔ ۲

۱۔ مندرجہ ذیل لمبائیوں کو میٹر ۔ سینٹی میں بدلو

(ا) ۲۲۵ سینٹی (ب) ۳۷۵ [illegible] (ج) ۶۴۵ سینٹی

۲۔ مندرجہ ذیل کو کلومیٹر ۔ میٹر میں بدلو۔

(ا) ۱۱۲۵ می (ب) ۱۵۰۰ می (ج) ۲٬۷۵۰ می

: جوڑنا اور گھٹانا

مثال ۔ ۱ ۷۶ کلومیٹر ۲۲۵ میٹر اور ۸۵ کلومیٹر ۳۷۵ میٹر جوڑو۔

پہلے میٹروں کو جوڑنے پر

۲۲۵ میٹر + ۳۷۵ میٹر = ۶۰۰ میٹر



Scanned by CamScanner

اب کلومیٹروں کو جوڑنے پر

۷۶ کلومیٹر + ۸۵ کلومیٹر = ۱۶۱ کلومیٹر

اس لئے جوڑ = ۱۶۱ کلومیٹر ۶۰۰ میٹر

مندرجہ بالا عمل کو مختصر میں اس طرح سے لکھتے ہیں۔

| کی می | می |
|---|---|
| ۷۶ | ۲۲۵ |
| ۸۵+ | ۳۷۵ |
| ۱۶۱ | ۶۰۰ |

مثال ۔۲ ایک آدمی ۳۴۵ کی می ۶۵۵ می موٹر کار سے اور پھر ۸۰ کی می ۳۸۰ می موٹر بس سے جاتا ہے۔ بتاؤ وہ کُل کتنی دور جاتا ہے؟

پہلے میٹروں کو جوڑنے پر :-

۶۵۵ می + ۳۸۰ می = ۱۰۳۵ می

= ۱۰۰۰ می + ۳۵ می

= ۱ کی می + ۳۵ می = ۱ کلومیٹر ۳۵ میٹر

اب کلومیٹروں کو جوڑنے پر :-

۱ کی می ۳۵ می + ۳۴۵ کی می + ۸۰ کی می

= ۴۲۶ کی می ۳۵ می



Scanned by CamScanner

مختصر میں اس عمل کو اس طرح حل کریں گے۔

| کی می | می |
| --- | --- |
| ۳۴۵ | ۶۵۵ |
| +۸۰ | ۳۸۰ |
| ۴۲۶ | ۰۳۵ |

مثال ۔ ۳ ۴۸ کی می، ۸۰ می میں سے ۳۶ کی می، ۳۵ می گھٹاؤ۔

مختصر طریقہ

| کلومیٹر | میٹر |
| --- | --- |
| ۴۸ | ۸۰ |
| ۳۶ | ۳۵ |
| ۱۲ | ۴۵ |

پہلے میٹروں کو گھٹانے پر

۸۰ میٹر ـ ۳۵ میٹر = ۴۵ میٹر

اب کلومیٹروں کو گھٹانے پر

۴۸ کلومیٹر ـــ ۳۶ کلومیٹر = ۱۲ کلومیٹر

جواب :- ۱۲ کلومیٹر ۴۵ میٹر

مثال ۔ ۴ ۴۵ کلومیٹر ۲۰۰ میٹر سے ۳۷ کلومیٹر ۶۰۰ میٹر گھٹاؤ۔

دیکھو گھٹائے جانے والی دوری میں میٹروں کی تعداد ۶۰۰، ۲۰۰ میٹر سے زیادہ ہے جسے گھٹایا نہیں جا سکتا ہے۔ اس لیے ۴۵ کلومیٹر میں سے ۱ کلومیٹر ادھار لینے پر۔



Scanned by CamScanner

۱ کلومیٹر ۲۰۰ میٹر = ۱۰۰۰ میٹر + ۲۰۰ میٹر

= ۱۲۰۰ میٹر

اب میٹروں کو گھٹانے پر :-

۱۲۰۰ میٹر − ۶۰۰ میٹر = ۶۰۰ میٹر

اور باقی کلومیٹروں کو گھٹانے پر

۴۴ کلومیٹر − ۳۷ کلومیٹر = ۷ کلومیٹر

جواب :- ۷ کلومیٹر ۶۰۰ میٹر

مختصر طریقہ

| کلومیٹر | میٹر |
|---|---|
| ۴۵ | ۲۰۰ |
| ۳۷ | ۶۰۰ |
| ۷ | ۶۰۰ |



## مشق - ۳

۱ - مندرجہ ذیل کو جوڑو :-

(ا) ۹۲ میٹر، ۲۸ میٹر ۷۰ سینٹی اور ۷۲ میٹر ۱۵ سینٹی میٹر

(ب) ۲۴ کلومیٹر ۳۵۰ میٹر، ۴۶ کلومیٹر ۲۲۵ میٹر

۲ - گھٹاؤ :-

(ا) ۲۷ میٹر سے ۱۹ میٹر ۲۰ سینٹی میٹر

(ب) ۷۹ کلومیٹر سے ۷۳ کلومیٹر ۷۰۰ میٹر



Scanned by CamScanner

۲- جوڑو

(ا) ۱۳۶ میٹر، ۱۰ سینٹی میٹر اور ۶۰ سینٹی میٹر

(ب) ۲۳۷ کلومیٹر، ۴۰ میٹر اور ۳۷ کلومیٹر، ۲۲۵ میٹر

۳- ۱۵۹ کلومیٹر سے ۱۱۴ کلومیٹر ۳۵۰ میٹر گھٹاؤ۔

- سیتا کی اونچائی ۱ میٹر ۲۵ سینٹی میٹر ہے اور ریٹا کی اونچائی ۱۵۷ سینٹی میٹر ہے۔ کس کی اونچائی زیادہ ہے اور کتنی؟

- موہن ایک گیند کو ۵۰ میٹر ۵۰ سینٹی میٹر دور تک پھینک سکتا ہے۔ رمیش اس سے ۲ میٹر ۸۰ سینٹی میٹر زیادہ دور تک پھینک سکتا ہے۔ رمیش گیند کو کل کتنی دور پھینک سکتا ہے؟

- موہن نے ۱۰ میٹر ۵۴ سینٹی میٹر اور کریم نے ۱۲ میٹر ۳۰ سینٹی میٹر کپڑا خریدا بتاؤ دونوں نے کُل کتنا کپڑا خریدا؟

- بجلی کے تار کے ایک بنڈل میں ۷۵ میٹر تار تھا۔ اس میں سے ۴۵ میٹر ۸۰ سینٹی میٹر تار دو کھمبوں کے بیچ باندھ دیا گیا۔ بتاؤ بنڈل میں کتنا تار بچا ہے؟

Scanned by CamScanner



786

# Team of Misbahi Library

| Names | Contact N |
| --- | --- |
| Md Khubaib Raza Misbahi | 9984903158 |
| Md Asjad Raza Misbahi | 8948518993 |
| Md Ahmad Ali Misbahi | 9920278913 |
| Md Abdur Rahman Misbahi | 8009186120 |

## Creator :

Md Saif Khan Misbahi
8081414883

Scanned by CamScanner

# دعا

لب پہ آتی ہے دعا بن کے تمنّا میری
زندگی شمع کی صورت ہو خدایا میری

دور دنیا کا میرے دم سے اندھیرا ہو جائے
ہر جگہ میرے چمکنے سے اجالا ہو جائے

ہو مرے دم سے یوں ہی میرے وطن کی زینت
جس طرح پھول سے ہوتی ہے چمن کی زینت

زندگی ہو میری پروانے کی صورت یارب
علم کی شمع سے ہو مجھ کو محبت یارب

ہو میرا کام غریبوں کی حمایت کرنا
درد مندوں سے ضعیفوں سے محبت کرنا

میرے اللہ برائی سے بچانا مجھ کو
نیک جو راہ ہو اس راہ پہ چلانا مجھ کو

اقبالؔ

Scanned by CamScanner